سرطان محرق: نہریا دریا کا بڑا ایکیڑا لے کر اس کے پاؤں کاٹ دیں، اور پیٹ کے آلائش صاف کر کے پھر نمک اور راکھ سے اس کو خوب دھوئیں، بعدازاں خشک کر کے گل حکمت کریں، اور ایک رات تک گرم تنور میں رکھ کر اوپر سے تنور کا منہ بند کر دیں، صبح نکال لیں، اور پیس کر کام میں لاویں۔

سرمہ مدبر: سرمہ کی ڈلی کو آگ میں تپا تپا کر آب ترپھلہ میں کم از کم سات مرتبہ بجھاؤ دیں، بعض اطباء عرق گلاب یا شیرہ بادیان میں بجھا کر مدبر کرتے ہیں۔

سقمونیا مشوی: ایک سیب یا بہی یا امرود لیکر اس کو اندر سے خالی کریں اور پھر اس کے اندر تل مشقر چپکا دیں، بعدازاں سقمونیا اس کے اندر ڈال کر خوب مضبوط کر کے منہ بند کر دیں اور کپڑے میں باندھ کر آٹے کا خمیر اس پر لگائیں، اور تنور میں رکھ دیں، جب آٹا اوپر سے سرخ ہو جائے تو سقمونیا نکال کر سایہ میں خشک کر کے کام میں لاویں،

سنگ بصری مدبر: سنگ بصری کو آگ میں ڈال کر خوب سرخ کر کے گلاب یا دہی کے پانی یا عرق لیموں میں سات بار بجھائیں

شادنج مغسول: زمرد کے مغسول کا طریقہ دیکھو،

شب یمانی بریاں: دیکھو پھٹکڑی بریاں،

شنگرف مصفیٰ: شنگرف کو چار پہر تک آب لیموں میں خوب کھرل کریں، صاف ہو جائے گا۔

شہد مصفیٰ: شہد کو جوش دیکر آگ سے نیچے اتار لیا جاوے، جو کف یعنی جھاگ اس کے اوپر آجائے اسے اتار لیں، اسے شہد کف گرفتہ یعنی جھاگ دور کیا ہوا کہتے ہیں، شہد میں پانی کی آمیزش نہ ہونے پائے ورنہ ترش پڑ جائے گا،

صلایہ: (۱) کھرل کرنا، باریک پیسنا (۲) باریک پسی ہوئی دوا،

صندلین: اس سے مراد دونوں صندل، یعنی صندل سرخ اور صندل سفید ہے۔

عصارہ: عصارہ ببول کو کہتے ہیں، جس کی ترکیب تیاری ہے کہ درخت کیکر کی تازہ اور خام پھلیاں کوٹ کر رس نچوڑ لیں، بعد میں اس کو آگ پر اس قدر پکائیں کہ غلیظ ہو جائے۔ اس کے بعد خشک کر کے کام میں لاویں۔

غاریقون مغربل: غاریقون لے کر کسی موٹے اونی یا فلالین کے کپڑے میں چھان لیں، تاکہ اس میں جو ریشے مثل ناخن کے ہوتے ہیں اور جن میں سمیت ہوتی ہے، علیحدہ ہو جائیں اسی وجہ سے نسخوں میں غاریقون میں کے ساتھ مغربل (چھنا ہوا) لکھا جاتا ہے،

فلفلین: دونوں فلفل یعنی فلفل دراز اور مرچ سیاہ کو کہتے ہیں،

کانجی: اس کو سرکہ ہندی اور ابکامہ بھی کہتے ہیں، کانجی جو کہ دواؤں میں مستعمل ہے جو گیہوں اور جوار وغیرہ غلوں سے بنائی جاتی ہے، اور اس کی ترکیب یہ ہے، ایک یا زیادہ غلے جس قدر چاہیں لیکر روغنی برتن میں ڈال کر پانی سے بھر دیں، اور اس میں قدرے نمک کا اضافہ کر کے برتن کا منہ بالکل بند کر دیں، یہ برتن چالیس روز تک دھوپ میں چولہے کے نزدیک رکھیں تاکہ اس میں خوب ترشی پیدا ہو جائے، اس کے بعد صاف کر کے استعمال میں لائیں۔

کجلی: پارہ مصفی اور گندھک کے مرکب کو کہتے ہیں، ان دونوں کو اس قدر کھرل کیا جاتا ہے کہ سیاہ رنگ کا سفوف بن جائے، اس کے عمدہ ہونے کی یہ علامت ہے کہ کھرل کو نہ چمٹے اور دستہ کے نیچے آواز نہ آوے۔

کچلہ مدبر: ایک ہفتہ تک کچلہ کو پانی میں تر رکھیں، اگر دودھ میں بھگوئیں تو بہتر ہوگا، اس کے بعد اس کا چھلکا اتار کر خشک کر کے ریتی سے اس کا برادہ بنائیں، پھر برادہ پوٹلی میں باندھ کر ایک مٹی کی کوری ہانڈی میں دودھ میں ڈال کر جوش دیں اور کام میں لاویں، اور دودھ پھینک دیں، بعض لوگ گھی میں بریان کر کے پیس لیتے ہیں، یہ سہل طریقہ ہے۔

# جڑی بوٹیوں کے مزاج وافعال

## جاننے کیلئے ایک اہم اصطلاح

جیسا کہ آپ نے کتاب ''ایک نئی تحقیقاتی ریسرچ'' کا ضرور مطالع کیا ہوگا، اس میں ہم نے اپنے چالیس سالہ تجربہ ومشاہدہ کی روشنی میں جگر کو تمام بدن کا محور قرار دیا ہے، مزید برآں ثابت کیا ہے کہ سوائے نفسیاتی وخواہشاتی امراض جن کا تعلق دماغ سے ہے اور قلبی امراض جن میں اللہ تعالیٰ اور اس کے آخری پیغمبر ﷺ کی نافرمانی کے نتیجہ میں پیدا ہوتے ہیں، ان کے علاوہ تمام جسمانی امراض جگر وغدد کی خرابی کے نتیجہ میں ظاہر ہوتے ہیں،

جگر (محور) کی تین حالتیں بیان کی گئیں ہیں،

ا۔ (تصلب جگر وغدد) اس سے مراد سوداوی وتیزابیت کے سبب پیدا ہونے والی علامات وامراض ہیں، ایسی صورت میں جگر تسکین میں مبتلا ہوجاتا ہے، صفرا کی پیدائش رک جاتی ہے، بدن میں طبعی حرارت

کی کمی ہو جاتی ہے، جس وجہ سے ہضم دوئم میں نقص واقع ہو جاتا ہے، ایسی صورت میں جگر نہ تو غذا کو ہضم کر سکتا ہے اور نہ ہی خون کے اندر جمع شدہ غلیظ فضلات کو خارج کر سکتا ہے، پس جہاں کہیں غلیظ فضلہ رک جاتا ہے وہاں پر جراثیم جنم لینے لگتے ہیں اور کئی قسم کی علامات ظاہر ہونے لگتی ہیں،

قصہ مختصر تصلب سے مراد خشکی سردی یا خشکی گرمی کے امراض،

مقصد خالص تیزابیت کی علامات یا مرکب علامات جن میں سودا و صفرا دونوں ملے ہوئے ہوتے ہیں، کی علامات موجود ہوتی ہیں، اب جن جڑی بوٹیوں کا مزاج تصلب تحریر ہوگا آپ سمجھ لیں کہ یہ بدن میں تیزابیت پیدا کر کے خون کو گاڑھا کرتی ہیں، اور ضعف جگر و غدد سے پیدا ہونے والی بلغمی امراض کا خاتمہ کرنے کیلئے سریع الاثر ثابت ہوتی ہیں،

جن جڑی بوٹیوں کا مزاج تصغر تحریر ہوگا اس کا مقصد یہ ہوگا کہ یہ بدن میں صفرا پیدا کر کے علامت تیزابیت کا صفایا کرتی ہیں، جن جڑی بوٹیوں کا مزاج ضعف جگر و غدد پیدا کرنے والی تحریر ہوگا، اس یہ مراد ہوگا کہ یہ تمام صفراوی علامات سے نجات دلانے والی ہیں،

اب ان کے تین گروپ بن گئے ہیں،

(۱) بدن میں خون کے اندر تیزابیت بڑھا کر پتلے خون کو

گاڑھا کر کے بدن میں قوت و توانائی پیدا کرتی ہیں، جس وجہ سے جملہ بلغمی امراض بوجہ ضعف جگر و غدد کا خاتمہ کرتی ہیں، ان سے نجات دلاتی ہیں،

(۲) دوسرے گروپ کی ادویہ بدن میں طبعی حرارت بڑھا کر صفرا پیدا کر کے گاڑھے خون کو پتلا کر کے غلیظ مادوں کو خارج کرتی ہیں، اور جملہ تیزابیت کے امراض سے نجات دلانے کا موجب بنتی ہیں،

(۳) ایسی جڑی بوٹیاں جو بلغمی رطوبات پیدا کر کے خون کو پتلا و ٹھنڈا کرتی ہیں، دوسرے لفظوں میں ضعف جگر غدد پیدا کر کے صفرا کا خاتمہ کرتی ہیں،

اب آپ کے سامنے ادویات کے تین گروپ بیان کیے گئے ہیں، ا۔ خلط سودا و تیزابیت پیدا کرنے والی جڑی بوٹیاں، ۲۔ جسم میں خلط صفرا پیدا کرنے والی جڑی بوٹیاں، ۳۔ بدن میں خلط بلغمی پیدا کرنے والی جڑی بوٹیاں،

ذیل میں تر گرم مزاج رکھنے والی جڑی بوٹیوں کے نام درج کیے جا رہے ہیں مگر انؐ کی تشریح بعد میں درج کی جائے گی،

# تر گرم مزاج رکھنے والی جڑی بوٹیاں

آک ۔مدار۔زہوک، اوٹنگن، ابریشم، اسفنج، الا یچی خورد، اشنان۔لانا بوٹی، اسگندھ، بانس، بکن، بادیان خطائی، بادیان وجڑھ، بانسہ، بندق، تخم خربزہ، ترنجبین، ثعلب مصری وثعلب دانہ، جھاڑ (ون)، چنبیلی، مشک (کستوری)، خطمی وخبازی، خس، زیرا سفید، ستاور سفید، سپستان، سرپھوکہ، سقمونیا، سہاگہ، تخم سروالی، سفیدہ، سرسوں، شکر وچینی، فرنج مشک، کنگھی، تخم کنوچہ، املتاس، کھرنی، گل سیوتی، گل منڈی، گلو، گنا، گاجر، ہرن کھری، گل مدار (شیر مدار)، ملٹھی، شیر تھوہر (زقوم) اروی، تخم بلنگو، بیہدانہ، بید مشک، بیش، بھنڈی، بہوپھلی، پیٹھا، تالمکھانہ، تخم تربوز، تخم خیارین، تخم خرفہ، خبازی یا تخم خبازی، تخم کاسنی، تخم کدو، جو، چاول، چھوئی موئی (لاجونتی)، خرفہ، قلمی شورہ، دوب گھاس، دودھ، روغن گل، ساگودانہ، سدا سہاگن، سنکھاہولی، سنبل، شیشم، کالا دانہ، کائی، کتیرا، کف دریا، کھیرا، گوندنی، موصلی سفید، برگد، کیوڑا، گل عباسی، موم، صابن، چربی، خار خسک (گوکھرو)، رب السوس (ست ملٹھی)، ریوند چینی، سنبھالو، شکر تیغال، شہد، شیر خشت، مغز فندق، اونٹ کٹارہ، باؤبڑنگ، بروزہ، بھوایا باتھو، پتھر پھوڑی، تودری سرخ وسفید، آنبہ ہلدی، گل

داؤدی، گل ٹیسو، بھنگ، اذخر مکی، بادرنجبویہ، سبوس گندم، سریش، تودری سرخ سفید، مکئی، موٹھ، کاکنج، کہربا، کبابہ خنداں، سنگھاڑہ، سرطان نہری، شاہترہ، شکر قندی، طباشیر، چکوترہ، حجر الیہود، بہمن سرخ وسفید، بیلگری،

## مندرجہ بالا ادویات و جڑی بوٹیوں کے افعال و اثرات

جب یہ استعمال کی جاتی ہیں تو غدہ بلغمی (لمفائیٹک گلینڈ) فوراً متاثر ہو کر بلغمی رطوبات خارج کرنے لگتا ہے، پھر ان کو غدد جاذبہ اپنے اندر جذب کر کے خون میں شامل کرنا شروع کر دیتے ہیں، چونکہ ان ادویہ میں گرمی کی نسبت تری زیادہ ہوتی ہے، اس لئے ان کے بکثرت استعمال سے بلغمی رطوبات بھی خون کے اندر بکثرت جمع ہونے لگتی ہیں، جس وجہ سے خون کا قوام پتلا ہو جاتا ہے، ساتھ ہی حدت خون میں سکون پیدا ہو جاتا ہے، گویا ان کے استعمال سے جگر و غدد میں ضعف پیدا ہونے لگتا ہے، جس کا نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ جب جگر اپنی ذاتی تحریک کی وجہ سے سکڑ گیا ہو یا اس میں سوزش اور ورم پیدا ہو کر عظم پیدا ہو گیا ہو، ان حالات میں از حد مفید ثابت ہوتی ہیں، علاوہ ازیں ان کے استعمال سے رد عمل کے طور پر خون کے اندر غلظت پیدا ہو کر مادہ منویہ کی افزائش ہونے لگتی

ہے، بالآخر کچھ عرصہ بعد مادہ منویہ بھی گاڑھا ہو جاتا ہے، پھر قدرت کاملہ اس میں جراثیم منویہ بھی پیدا کر دیتی ہے،

گویا ایسے مریض جو بوجہ تصغر جگر وغدد (صفرا) قارورہ میں پیپ آتی ہو، مادہ منویہ کے جراثیم ختم ہو گئے ہوں، گویا وہ مریض صفر کے برابر ہو گیا ہو، اس وقت ان کا استعمال سونے پر سہاگہ کا کام کرتا ہے، اس کے علاوہ تمام صفراوی سوزشی امراض میں بے حد مفید ثابت ہوتی ہیں، لہذا جراثیم پیدا کرنے کیلئے ایک نسخہ پیش خدمت ہے،

ھوالشافی: تخم کنوچہ یا تخم اوٹنگن، نصف کلو لیکر چینی نصف کلو ملا کر سفوف بنالیں،

مقدار خوراک: ایک تولہ صبح وشام ہمراہ دودھ، جب اکیس دن گذر جائیں تو پھر اس دوا کے ہمراہ درج ذیل دوا دو رتی بھر ملا کر کھلاویں، جراثیم قدرت کاملہ ضرور پیدا کر دے گی، ان شاءاللہ،

دوسری دوا کا نسخہ یہ ہے، تخم حرمل پچاس گرام، تج قلمی پچاس گرام، کشتہ چاندی بیس گرام، ان کا سفوف بنالیں، بس تیار ہے، آپ بلا شک وشبہ اللہ تعالیٰ پر توکل کر کے دیں، یقینی کامیابی ہوگی، ان شاءاللہ،

اب ایسی ادویہ کا چارٹ پیش خدمت کیا جاتا ہے جو کھاتے

ہی بدن میں فوری طور پر بلغمی رطوبات پیدا کرنے کے ساتھ ان کا اخراج بھی کرتی ہیں، گویا ان کے استعمال سے غدہ بلغمی بہت زیادہ متاثر ہو کر فوری طور پر بلغمی رطوبات کا اخراج شروع کر دیتا ہے، گویا ان کے استعمال سے غلیظ صفراوی وسوداوی مادے بکثرت خارج ہونے لگتے ہیں ، گھبراہٹ ، بے چینی ، خفقان القلب، جیسی علامات سے سکون ملنے لگتا ہے، جگر وگردے ومثانہ دھل کر صاف ہو جاتے ہیں ، مزید ان کی وضاحت آگے آئے گی،

## تر سرد مزاج کی جڑی بوٹیاں

صندل سفید، بیہدانہ، تخم خرفہ، کاہو، بذرالبنج، شیر جو، الائچی کلاں، گاؤزبان، گل گاؤزبان، گل سرخ، کالادانہ، کابلی باتھو، اِٹ سِٹ ، برگ وگل شیشم، لوٹا سجی، اسپغول،

---

اب ایسی جڑی بوٹیاں وادویات کا اندراج کیا جاتا ہے جن کے استعمال سے جگر میں تصلب پیدا ہونے لگتا ہے، دوسرے لفظوں میں یوں سمجھ لیں کہ ان کے استعمال سے جگر میں ٹھنڈک پیدا ہونے لگتی ہے، جس کا دوسرا نام تسکین جگر ہے، ایسی صورت میں صفرا کی پیدائش رک جاتی

ہے، موقع پر جو تھوڑا بہت صفرا موجود ہوتا ہے وہ تعمیر بدن میں خرچ ہو جاتا ہے، اور بدن میں طبعی حرارت کی کمی واقع ہو جاتی ہے، خون کا قوام گاڑھا ہونے لگتا ہے اور بدن میں خشکی پیدا ہونے لگتی ہے، اضافی بلغمی رطوبات کا خاتمہ ہونے لگتا ہے، اور جملہ بلغمی امراض سے نجات ملنے لگتی ہے، ان ادویہ کے استعمال سے ستر فیصد خشکی پیدا ہوتی ہے، اس طرح خالص سودا (تیزابیت) پیدا ہونے لگتا ہے، جس میں حرارت بالکل نہیں ہوتی، یہی ادویہ رادع اور منضج کا کام بھی کرتی ہیں، اور محرک وشدید اور ملین کا کام بھی کرتی ہیں، حتیٰ کہ بعض ادویہ مسہل کا کام بھی سرانجام دیتی ہیں، تفصیل درج ذیل ہے،

## خشک سرد مزاج کی جڑی بوٹیاں

آڑو، آلو بخارا، آلو، املی، آلوچہ، آم خام، آملہ، آہن یعنی لوہا، آتیس، ارہر، اسپند (حرمل) آقاقیا، انار ترش، افیون، باجرہ، منڈوا، باقلا، باؤبڑنگ، مکمل کیکر بمعہ پھل، تمام پتھر وحجریات، بلوطہ، ہلیلہ سبز، بھیڑہ، بیر، بینگن، بھلاوہ، بلادر، کوکناریا خشخاش، درخت پیپل، پھٹکڑی (زاج سفید) پوست انار، تج، تخم موتیہ، ترنج، تمباکو، طوطیا (نیلا تھوتھا، اسپند (تخم حرمل) تخم نیل، جامن (مغز جامن) کشتہ جست، ہلیلہ

جلاپہ، جوار، باجرہ، چاکسو، چائے، چکوترہ، چونا، خبث الحدید، خراطین، خاکشی، خرما، دم الاخوائن، گیرو، دھتورہ، رتن جوت، زوفہ، زرشک، زمرد، زہرمہرہ، سرو (مازو) السی، سلاجیت، سماق دانہ، سم الفار، سنگترہ، سنگ جراحت، سیپ، چاندی، سندھور، شادنج، شکاعی، طباشیر، عناب، کاکڑ سنگی، کتھ، کچنال، کرنجوہ، کروندہ، کنول گٹہ، گل ارمنی، گل مختوم، گل ملتانی، لوبیا، لودھ پٹھانی، لیموں، لاجورد، لفاح (بیلا ڈونا) مائیں، مرجان، مردہ سنگ، مسور، مکئی، سندھور، مہندی، موٹھ، مین پھل، نارنج، نارجیل دریائی، نقرہ، ہیرا کیسس، یاقوت، حب القلت، چرونجی، گونگچی تخم سرس،

---

اب ایسی جڑی بوٹیوں کا اندراج کیا جاتا ہے جن کے استعمال سے خشکی کے ساتھ گرمی بھی پیدا ہونے لگتی ہے، مگر یہ جگر میں بھرپور طریقہ سے تصلب پیدا کرتی ہیں، اور ساتھ ہی صفرا کی پیدائش بھی شروع ہو جاتی ہے، گویا ان کے استعمال سے تری اور سردی کی علامات و امراض سے نجات ملنے لگتی ہے، مگر خشکی بدستور قائم رہتی ہے،

# خشک گرم مزاج کی حامل جڑی بوٹیاں

ابہل، اذراقی (کچلہ) حنظل (تمہ) انڈا، اریسا، ایلوا (مصبر) بسفائج، کرم مخمل (بیر بوٹی) بچھو، پیاز، پھوکر مول، پالک، پان، تانبہ، تربد سفید، جاوتری، جائفل، خطبانہ، جند بیدستر، چرائتہ، چنا، چینا گوند، خولنجاں، دارچکنار، دارچینی، لونگ، رسکپور، زراوند طویل، زراوند مدھرج، سلارس (میوسائلہ) سمندر پھل، بالچھڑ (سنبل الطیب) سوتا مکھی، شنگرف، ورمنہ ترکی، اشق، شاخ گوزن، بارہ سنگاہ، شراب، عنبر الشہب، عاقرقرحا، عودصلیب، کٹکی سیاہ، کنکول، لاکھ، کدو تلخ، کلونجی، گھیکوار، کشمش (منقہ) چھوہارا، مرکی، غاریقون، انجدان، بابونہ، چلغوزہ، کریلہ، فرفیون، بانچی، ترمس، آسارون، بادام تلخ، بچھ یا بندوق،

---

اب ایسی جڑی بوٹیوں کا اندراج کیا جاتا ہے جن کے استعمال سے صفرا پیدا ہو کر خون کے اندر جمع ہونے لگتا ہے، بدن میں طبعی حرارت پیدا ہونے لگتی ہے، خشکی سردی کے امراض دور ہونے لگتے ہیں، اور جگر کے اندر طبعی تحریک پیدا ہونے لگتی ہے، مگر گاہے بکثرت استعمال سے ان سے جگر سکڑنے بھی لگ جاتا ہے، چونکہ ان کا مزاج گرم خشک ہوتا ہے اس

لئے گرمی کی شدت سے خشکی مزید بڑھ جاتی ہے، اور بدن میں صالح رطوبات کی کمی واقع ہو جاتی ہے، پھر بکثرت صفرا سے خون کا مزاج بگڑ جاتا ہے، اور جگر اپنا طبعی فعل تغذیہ، تصفیہ وتنقیہ درست طور پر سرانجام نہیں دیتا جس وجہ سے کئی قسم کی صفراوی علامات ظاہر ہونے لگتی ہیں،

## گرم خشک مزاج کی حامل جڑی بوٹیاں

تخم قرطم، اجوائن دیسی، اخروٹ، تیزپات، تیلنی مکھی، جگنو، چڑیا، حب السلاطین، (جمالگوٹہ) ہینگ انگوزہ (حلتیت) حاشا، رائی (جرجیر) روغن جمالگوٹہ، زرنباد، زعفران، سورنجاں تلخ، طلاء، (سونا) قسط تلخ، کریلہ، گینڈہ کا زرد پھول، انیسوں، انزاروت، انجدن، شیطرج ہندی، زہرہ سیاہ، کبریت (گندھک) لہسن (تھوم) صعتر فارسی، افسنتین،

---

اب ایسی جڑی بوٹیوں کا اندراج کیا جارہا ہے جن کے استعمال سے صفرا بھی بکثرت پیدا ہوتا ہے، اور بکثرت خارج بھی ہوتا ہے، اس لئے جملہ تیزابیت کے امراض اور ابتدائی تصغر جگر وغدد کے امراض کا قلع قمع کرنے کیلئے ان کا استعمال نہایت مفید وموثر ثابت ہوتا ہے، ان کے

استعمال سے جگر اپنی اصل حالت پر آ جاتا ہے، بدن کا نظام درست ہونے کے علاوہ جملہ تکالیف سے نجات مل جاتی ہے، لہذا ان کا استعمال تصلب جگر اور تصغر جگر دونوں حالتوں میں بہت مفید و کامیاب ثابت ہوتا ہے،

## گرم تر مزاج رکھنے والی جڑی بوٹیوں کے نام

چرچٹہ، (پٹھکنڈہ) سرپھوکہ،........ کباب چینی، لوکاٹ، اسطوخودوس، انجیر، بوزیدان، پتنگ، بٹیر، برنجاسف، پلاس پاپڑہ، درونج عقربی، خوبانی، رسونت، رودنتی، زرنیخ، (ہڑتال ورقیہ) سورنجاں شیریں، قسط شیریں، افتیمون ولائتی، اکلیل الملک ناخونہ، املتاس، بادام شیریں، بکائن، بیدانجیر، پستہ، تلسی، توت وشہتوت، جدوار خطائی، روغن بیدانجیر، روغن زیتون، دیسی گھی، سداب، سنا مکی، سنڈھ، مرچ سیاہ، مگھ، چیت (شیطرج ہندی) زیرا سیاہ، سوئے، تخم کرفس، تخم کثوث، کیکرونده، مالکنگنی، نوشادر، عنب الثعلب، گل غافث، ریوند عصارہ، جل نیم، ریوند خطائی،

# جڑی بوٹیوں کے افعال واثرات پر ایک تحقیقی جائزہ

قبل اس کے کہ جڑی بوٹیوں کے حقیقی وقدرتی افعال واثرات اور مزاج تحریر کروں، مگر پہلے کچھ حکومت پاکستان، طب کے میدان میں، اور اطباء کا کردار،

ابتداء ہی میں جب انگریزوں نے پنجاب (ہندوستان) پر قبضہ کیا اور کچھ عرصہ کے بعد جب وہ مکمل طور پر مسلط ہو گئے، جونہی انہوں نے طب کے کمالات وعروج کو دیکھا تو وہ حیران رہ گئے، چونکہ دہلی میں بڑے بڑے قابل حکما کا ٹھکا تھا، اور وہ دکھی انسانیت کے درست وکامیاب علاج ومعالجہ میں بہت مشہور تھے، علم طب بام عروج پر تھا، جس وجہ سے اس وقت کے حکماء بڑی بڑی ناگہانی امراض کا علاج کرنے کے بہت بڑے ماہر تھے، اس لئے ہر لحاظ سے طب کا نام روشن تھا،

طب کا یہ عروج دیکھ کر انگریز قوم کو حسد پیدا ہو گیا تو انہوں نے دیسی ادویہ اور ایلوپیتھی ادویہ دونوں ملی جلی ہسپتالوں میں رائج کر دیں، یہ

کام کافی عرصہ تک چلتا رہا، بعدازاں آہستہ آہستہ طب کی دیسی ادویہ سے کنارہ کشی کرنے لگ گئے، اور ایلو پیتھی ادویہ کی سرپرستی شروع کردی، جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ طب کو زوال آنا شروع ہوگیا، اور ایلو پیتھی طریقہ علاج مشہور ہوتا چلا گیا، اس کے بعد یہ ملک آزاد ہوگیا، اور دو حصوں میں تقسیم ہوکر پاکستان اور ہندوستان وجود میں آگئے، گو اس دور میں لاہور ایک طبیہ کالج بھی تھا، ہوسکتا ہے کہ ملک کے دیگر حصوں میں بھی کالج ہوں لیکن مشہور کالج لاہور میں ہی تھا، جس میں طب کا کورس کروایا جاتا تھا، اس کالج میں جو کورس پڑھایا جاتا تھا وہ طب قدیم والا ہی تھا، اور آج تک وہی کورس چلا آرہا ہے، مگر تاحال کالجوں کے اندر کوئی تحقیقی پہلو سامنے نہیں آیا، دوسری طرف اطباء کرام کے پاس اگرچہ چند مجرب نسخے تھے، اور سینوں میں ہی لیکر قبروں میں چلے گئے، اس طرح آج نو آموز کورس کرنے والے طالب علموں کیلئے درست علاج کرنا بہت بڑا مسئلہ بن چکا ہے، موجودہ طبی کالجوں کے طلباء وطالبات کورے کاغذ کے کاغذ ہیں، ان کے پاس نہ ہی درست علم ہے اور نہ پریکٹیکل (عملی تجربہ) ہے، شومئی قسمت اسلام آباد میں ایک طبی کونسل کا دفتر قائم کیا گیا ہے جس کے ذمہ داران نے سوائے مزے اُڑانے کے ملک وقوم اور طب کی ترقی

ومنزلت کیلئے کوئی خاص اہم کردار ادانہیں کیا، آجکل حفیظ ملک صاحب صدر طبی کونسل پر عوام کی توجہ مرکوز ہے کہ وہ اوران کے معاونین طب کی ترقی اور منزلت کیلئے کیا کچھ کرتے ہیں، خدا کرے ان کی وساطت سے طب وقانون ثلاثہ اپنے صحیح بام عروج پر پہنچ جائے، طبی کونسل کی کارکردگی پر ایک بہت بڑے افسوس کی بات ہے کہ عرصہ تقریباً دس سال سے کورس کرنے والے طلباء اور طالبات کو رجسٹریشن نصیب نہیں ہوسکی، دوسری طرف حکومت پاکستان نے بھی طب پر کوئی خاص توجہ نہیں دی ہے، اس لئے یہ بے سروپا ہے، اوراس کا سب سے بڑا سبب طبی کونسل کے ذمہ داران کی لاغرضی و بے حسی ہے، اگر حکومت پاکستان یا طبی کونسل کو دکھی انسانیت سے ہمدردی ہوتی تو سرکاری ہسپتالوں میں عمر رسیدہ، کہنہ مشق اور تجربہ کار حکماء کی تقرری کی جاتی اور طبی کالجوں کے فارغ التحصیل طلباء کو بطور معاون ڈسپنسر تعینات کیا جاتا، تاکہ وہ ایک قابل طبیب کے تجربات سے مستفید ہوکر آئندہ دکھی انسانیت کی بہتر خدمت سرانجام دے سکتے،

مگر صد افسوس کہ اس ملک میں سب ہیر پھیر ہے،

جیسے کسی نے خوب کہا ہے،

ملک وقوم کی ترقی ممکن نہیں

یونہی چلتے ہوئے جاگیرانہ نظام میں

حالات بدلے ہیں نہ بدلیں گے

نہ لائی جائے گی اگر تبدیلی ظالمانہ نظام میں

ثبات اک تغیر کو ہے زمانہ میں

سکون محال ہے قدرت کے کارخانہ میں

اب اصل مقصد کی طرف آتے ہیں ملک پاکستان میں کوئی ایسی مفردات کی کتاب نہیں ہے جس میں جڑی بوٹیوں کے صحیح خواص وافعال وران کا مزاج درج ہو، سبھی نے مکھی پر مکھی ماری ہے، کہیں تر گرم بوٹی کا مزاج گرم خشک تحریر ہے، اور جو گرم خشک ہے اس کا مزاج سرد تر لکھا ہوا ہے، اسی طرح جملہ بوٹیوں کا مزاج قیاس آرائی پر مبنی تحریر کر رکھا ہے، مگر حقیقی و تحقیقی مزاج اور افعال کا اندراج نہیں ہے،

لہذا اس سلسلے میں پہلے ہم ایک عام بوٹی جو کہ ملک پاکستان کے ہر علاقے میں بکثرت موجود پائی جاتی ہے، وہ ہے آک کا پودہ، اسے مدار، زہوک، اور عشر کے نام سے بھی پکارا جاتا ہے،

آک: ملک پاکستان میں عام وبکثرت پیدا ہونے والی بوٹی آک ہے، جس کی کونپلوں اور پتوں میں سفید رنگ کا دودھ قدرتی طور پر

پایا جاتا ہے، یہ دودھ بے شمار نسخوں میں مستعمل ہے اور اس سے کئی قسم کے کشتہ جات تیار کئے جاتے ہیں، اس دودھ کی نسبت سے اسے تین ناموں سے پکارا جاتا ہے، شیر مدار، شیر زہوک اور شیر عشر وغیرہ، یہ خودرو پودہ ہے اور ہمہ قسم کی زمین میں پایا جاتا ہے، حتیٰ کہ سعودیہ کے پہاڑی علاقہ میں بھی بکثرت پایا جاتا ہے، اور میں نے خود اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے، وہاں پر یہ پودہ کافی قد آور ہوتا ہے، یہ پودہ اپنے قدرتی افعال واثرات میں تر گرم (الکلی) کھار کے اثرات رکھتا ہے، اس کا پہلا ثبوت یہ ہے کہ آپ اس کے برگ یا ٹہنی و پھول وغیرہ یعنی اس کا کوئی حصہ بھی لیکر پانی میں ابال لیں، ٹھنڈا ہونے پر آپ اس میں P.H-1-10 کا ٹکڑا ڈالیں، اس کی رنگت نمبر 7 کے مطابق سبزی مائل ہوگی، اور نمبر 7 بلغمی رطوبات پر دلالت کرتا ہے،

دوسرے نمبر پر اس کا ثبوت یہ ہے کہ جب بھی اسے اندرونی یا بیرونی طور پر استعمال کیا جاتا ہے تو بدن میں فوری طور پر رطوبات کا ترشح شروع ہو جاتا ہے، چونکہ اس میں کھاری پن پایا جاتا ہے، یہاں پر ایک سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ یہ ایسا کیوں ہوتا ہے؟

جواب: جب یہ استعمال کیا جاتا ہے تو غدہ بلغمی فوراً متاثر ہو کر

بلغمی رطوبات پیدا کرنے لگ جاتا ہے، جہاں پر یہ غد نہیں وہاں پر غشائے مخاطی جھلیاں ان کا کام سرانجام دیتی ہیں، چونکہ اس کے استعمال سے جگر و غدد میں ضعف پیدا ہونے کا آغاز ہو جاتا ہے، اور اس ضعف کو دور کرنے کیلئے لمفاٹیک گلینڈز فوری طور پر متحرک ہو جاتے ہیں، چونکہ یہ بوٹی تیزابیت اور صفرا کیلئے منفی اثرات کی حامل ہے اس لئے منہ میں تھوک کی مقدار بڑھنے لگتی ہے، اگر یہ رطوبت پیٹ میں ضرورت سے زیادہ جمع ہو جائے تو معدہ کا مخاطی نظام تیز ہو کر بذریعہ قے خارج کر دیتا ہے،

اگر یہی رطوبت امعاء پر اثر انداز ہو جائے تو رطوبات کی کثرت سے اسہال شروع ہو جاتے ہیں، لہذا اس بوٹی کے استعمال سے جسم کے ہر حصہ میں رطوبات بڑھنے لگتی ہیں، اس لئے مزمن خشک امراض مثلاً تحجر مفاصل، وجع المفاصل، گینٹھیا، بھگندر، ہاتھ و پاؤں کا پھٹنا، اور مزمنہ زخم درست ہونے لگتے ہیں، پودا آک چونکہ مؤلدات رطوبات بلغمی ہے اس لئے بدن کے جملہ خشک امراض مثلاً دمہ، کھانسی، تپ دق، ٹی بی، میں تریاق کی حیثیت رکھتا ہے،

اسی طرح دائمی قبض میں بھی مفید ہے، بلکہ اکسیر ہے، اس کی اس

خوبی وکمال کی کوئی اور مد مقابل دوا نہیں ہے، کیونکہ ایک طرف قبض کو دور کرتی ہے تو دوسری طرف پیچش نہیں ہونے دیتی۔ چونکہ یہ بوٹی اپنے اندر کھاری پن کے اثرات رکھتی ہے۔ جو کہ قاطع تیزابیت و مخرج صفرا ہے،

نکتہ خاص: یاد رکھیں یہ بوٹی جس قدر بھی قدرتی طور پر مئولد رطوبات ہے، مگر اس کے استعمال کے بعد رطوبات پیدا کرنے کا عمل غدہ بلغمی سر انجام دیتا ہے، اور یہ کہنا قطعی غلط ہوگا کہ دماغ متاثر ہوکر بلغمی رطوبات پید کرنے لگتا ہے، ایسا ہر گز نہیں ہے بلکہ یہ ڈیوٹی قدرت نے لمفائیٹک گلینڈز کے ذمہ لگا رکھی ہے، اس لئے کوئی بھی کھاری پن پیدا کرنے والی دوا یا غذا، زہر یا بوٹی استعمال کی جائے مگر ہر حالت بلغمی رطوبات پیدا کرنے کے فرائض غدہ بلغمی سر انجام دیتا ہے،

پس یاد رکھیں! تیزابیت کی شدت بدن میں انقباض اور ورم پیدا کر کے گرہ (گانٹھ) سی باندھ دیتی ہے، مقصد وہ مقام خشک ہوکر سخت ہو جاتا ہے، لیکن تیزابیت کے مقابلہ میں کھاری پن کی زیادتی جسم میں انبساط و حرارت پیدا کر کے بدن کے اندر جہاں کہیں بھی گرہ پڑ گئی ہو اس کو تحلیل کر کے دور کر دیتی ہے، جس سے بدن اور وہ مقام نرم ہو جاتا ہے،

مزید برآں بدن کا ہمہ قسم کا تناؤ وکھنچاؤ اور سختی دور ہو جاتی ہے،

لہذا پودا آک مخرج صفرا ومئولد رطوبت بھی ہے، اس لئے یہ اپنے افعال میں تر گرم ہے، مصلح، ہر ترش چیز اور ہلیلہ سبز وغیرہ،

مقدار خوراک: دودھ آدھا تا ایک بوند، جڑھ دو تا چار رتی بھر، پھول ایک تا دو رتی بھر، بعد از غذا،

(پودا آک کے خصوصی افعال واثرات) محلل، دافع درد واورام، مئولد رطوبات، دودھ لاذع واکال، متلی یعنی قے آور اور ملین بھی ہے، معرق، مسکن درد والم ہے،

خواص وفوائد: دودھ اکال اور مخرش ہونے کی وجہ سے خارش، داد، چنبل، گنج اور بواسیری مسوں پر لگانے سے سکون پیدا ہوتا ہے، دانت درد، کو فوری آرام دیتا ہے، اور پیٹ کے کیڑوں کا قاتل ہے، علاوہ ازیں تیزابیت اور خشکی اور صفراوی دردوں کو دور کرنے میں نعمت خداوندی ہے، اس مقصد کیلئے ایک نسخہ حاضر خدمت ہے۔

پتوں کا پانی ایک حصہ، روغن کنجد تین حصہ میں جلا کر چھان لیں، پھر وجع المفاصل، درد کمر، جوڑوں کا درد، اور ہمہ قسم کے صفراوی دردوں میں بطور مالش استعمال کریں، انتہائی مفید ثابت ہوتا

ہے، درد جگر اور ورم جگر کیلئے بھی بہت نافع رہتا ہے، لہذا مقام ماؤف پر روئی بھگو کر رکھیں، صفراوی اورام میں خصوصاً بہت نافع ثابت ہوتا ہے،

**نوٹ:** شیر مدار سے تیار ہونے والے چند مجرب نسخہ جات جو کہ حاضر خدمت ہیں۔

**تریاق نمبر 6:** شیر مدار سے تیار ہونے والا نسخہ جس کا نام تریاق نمبر ۶ رکھا گیا ہے، جس کا خاص مقصد جسم کے اندر خون میں بلغمی رطوبات کا بکثرت شامل کرنا ہے، جس سے تیزابیت اور صفراوی مادہ کا قلع قمع کرنا ہوتا ہے، یہی وجہ ہے کہ یہ نسخہ ٹی بی کیلئے انتہائی مجرب ثابت ہوا ہے،

**نسخہ تریاق نمبر 6:** شیر مدار دو تولہ، ہلدی خالص پسی ہوئی سو گرام، الائچی خورد پچاس گرام، کشتہ ہڑتال ورقیہ شیر مدار والا بیس گرام، گلوکوز سو گرام،

**ترکیب تیاری:** پہلے شیر مدار کو ہلدی میں چار گھنٹے تک متواتر کھرل کریں، تاکہ دودھ کا کوئی ذرات جدا نظر نہ آنے پائے، اس کے بعد دیگر اجزاء ملا کر دو گھنٹے تک کھرل کریں، بس تیار ہے،

**مقدار خوراک:** آدھا تا ایک ماشہ دن میں تین مرتبہ بعد از

غذا ہمراہ دودھ بکری یا گائے سے دیں، اکیس روز تک متواتر استعمال کے بعد بخار سے نجات مل جائے گی اور خون آنا بند ہو جائے گا، پھیپھڑے درست ہو جاتے ہیں، لہذا شدید سوداوی وصفراوی امراض کا خاتمہ کرنے کیلئے تیر بہدف دوا ہے،

روغن شیر مدار: شیر مدار سے ایک روغن بھی تیار کیا گیا ہے، جو کہ تمام سوداوی وصفراوی علامات اور جسم کے جل جانے، درد شقیقہ، درد پہلو، (یعنی درد ذات الجنب) اور بدن میں درد و جلن اور علامت انگاری (جمرہ) کیلئے فوری مؤثر ہے، علاوہ ازیں اگر تیز ابیت کی وجہ سے بدن کا کوئی حصہ یا عضو سوکھ گیا ہو خواہ صرف ہڈی ہی نظر آتی ہو، ایسی صورت میں اس کا استعمال بفضل خدا گوشت پیدا کرنے میں کرشمہ قدرت ثابت ہوتا ہے،

اجزاء نسخہ: میٹھا تیلیلہ نیم کوفتہ ایک تولہ، شیر مدار دو تولہ، لیکر روغن کسٹرائیل ایک پاؤ میں جلا کر چھان لیں، بعدازاں کافور ایک تولہ، روغن تارپین ایک اونس میں حل کر کے سابقہ تیل میں ملا لیں، بس تیار ہے،

یہ روغن ہمہ وقت ہر دوا خانہ میں تیار رہنا ضروری ہے، دائیں

طرف کے رینگن کا درد دور کرنے کیلئے یہ مالش فوری مؤثر ثابت ہوتی ہے،

نسخہ نمبر 3: شیر مدار آٹھ تولہ، قلمی شورہ دو تولہ، جوکھار دو تولہ، ان کو کسی لوہا کی کڑاہی میں جلالیں، بس تیار ہے،

مقدار خوراک: دو تا چار رتی بھر دن میں تین چار مرتبہ ہمراہ شربت بزوری یا شربت صندل سے دیں،

فوائد: درد شقیقہ، درد پہلو، سوزاک، اور ٹی بی کی بلغمی کھانسی میں ازحد نافع دوا ہے، بعض اطباء نے اس کا نام اکسیر جدید رکھا ہوا ہے، لہذا یہ نسخہ قابل قدر ہے،

2۔ اوٹنگن: یہ ایک بوٹی کے بیج ہوتے ہیں، جوکہ دواً مستعمل ہوتے ہیں، ان کی شکل تخم دھنیا سے ملتی جلتی ہے، یہ پودا قد میں درمیانہ چھوٹا سا ہوتا ہے، اور یہ چار پتوں والا پودا ہوتا ہے، اور پتوں کے اندر ایک کلی ہوتی ہے جس کے اندر دو دانے ہوتے ہیں، رنگت خاکی، ذائقہ قدرے میٹھا و بدمزہ ہوتا ہے،

افعال واثرات: تر گرم، ان کے استعمال سے غدہ بلغمی میں

ہلکی سی تحریک پیدا ہونے سے بلغمی رطوبات پیدا ہونے لگتی ہیں، مگر ان تخموں میں ایک قدرتی خوبی قوت جاذبہ بھی پائی جاتی ہے، گویا یہ رطوبت پیدا کرنے کے ساتھ ساتھ رطوبت کو جذب بھی کرتے ہیں، جس سے مادہ یعنی رطوبت گاڑھا ہونے لگتی ہے، اس طرح یہ علامت سرعت انزال اور سیلان الرحم میں از حد مفید ثابت ہوتے ہیں،

**3۔ ابریشم**: تعارف: یہ ایک کیڑے کا گھر ہے، جو شہتوت کے درخت پر پرورش پاتا ہے، اس کے گھر پر باریک باریک دھاگے لپٹے ہوتے ہیں، یہ گھر سفید اور زرد رنگ کا ہوا کرتا ہے، جب اس گھر (خول) کو قینچی سے کترتے ہیں تو اسے ابریشم مقرض کہا جاتا ہے،

**رنگت و ذائقہ**: رنگت زردی مائل سفید اور ذائقہ بدمزہ یا پھیکا ہوتا ہے، یہ اپنے کیمیائی اثرات کے تحت خون میں رطوبت اور حرارت کو بڑھاتا ہے،

**فوائد**: ضعف دماغ و اعصاب میں مفید ہے، اور جگر و گردوں کو تیزابیت و صفرا سے صاف کرتا ہے، اس لئے مخرج صفرا اور مدر بول ہونے کے علاوہ مقوی ارواح بھی ہے، سینہ و انتڑیوں کی سوزش دور کر کے پیچش و کھانسی میں آرام دیتا ہے، مزید اس سے قلب میں مسرت

وانبساط پیدا ہوتا ہے، جس سے روح کی بے چینی میں سکون پیدا ہو جاتا ہے، گاڑھی بلغم کو پتلا کر کے خارج کرتا ہے، یہ مختلف خمیرہ جات اور معجونات کے مرکبات میں بھی استعمال کیا جاتا ہے، جلا ہوا ابریشم خون بند کرتا ہے،

4۔ اسفنج: یہ سمندر کے کیڑوں کا گھر ہوتا ہے، یہ مزاجاً تر گرم اثرات کا حامل ہوتا ہے، اسے جلا کر راکھ بنالیا جاتا ہے، جس کے استعمال سے خون جسم کے کسی بھی حصہ سے بہہ رہا ہو دو تین خوراک کھلانے سے رک جاتا ہے، اور اس کی نسوار استعمال کرنے سے نکسیر رک جاتی ہے، اس کے جوہر کا نام پٹاسیم آئیوڈائیڈ ہے، جو کہ مخرج بلغم ہے، اس لئے خشک دمہ وخشک کھانسی کا صفراوی کھانسی کیلئے از حد مفید ہوتی ہے،

لہذا ایک نسخہ پیش خدمت ہے، نوشادر چار تولہ، پوٹاسیم آئیوڈائیڈ ایک تولہ، جوہر لیفیڈرین ایک تولہ، ان کو اچھی طرح کھرل کر کے ملالیں بس تیار ہے،

مقدار خوراک: ایک تا دورتی بھر ہمرجہ شہد صبح وشام چٹائیں، بوجہ تصلب جگر وغدد اور تصغر جگر وغدد (تیزابیت وصفرا) کی دم کشی کیلئے از حد مفید ہے،

5۔ الائچی خورد: اسے عربی میں قاقلہ صغار اور فارسی میں ہیل خورد کہتے ہیں، یہ عام مشہور معروف پودا کا پھل ہوتا ہے، جو کہ مختلف بیرونی ممالک میں بکثرت پیدا ہوتا ہے،

طب قدیم کی کتب میں اس کا مزاج درجہ دوئم کے آخر میں گرم خشک قرار دیا ہے، اور بعض نے درجہ اول میں گرم خشک لکھا ہے، جو کہ قطعی غلط ہے، درست مزاج معلوم کرنے کیلئے، انڈیکٹر PH.1-10 استعمال کیا گیا جو کہ نمبر 7 پر دلالت کرتا ہے، جس کا مقصد کھار یا کھاری پن ہے، لہذا یہ قانون ثلاثہ کے مطابق درجہ دوئم کے ابتدا میں تر گرم ہے، اس کا ثبوت یہ ہے کہ اگر اسے منہ کے اندر چبایا جائے تو اس کا فوری اثر شیریں ہونے کے ساتھ ساتھ لمفائیٹک گلینڈز (بلغمی غدد) اور اس سے متعلقہ غشائے مخاطی جھلیاں متاثر ہو کر فوراً بلغمی رطوبات کا ترشح شروع کر دیتی ہیں، منہ لعاب دہن سے بھر جاتا ہے، یہ اپنے قدرتی فعل کھاری پن کی وجہ سے گرم خون کو ٹھنڈا اور گاڑھے خون کو پتلا کرتی ہے، یہی وجہ ہے کہ اسے سوداوی وصفراوی امراض میں بکثرت استعمال کیا جاتا ہے اور نہایت مفید ثابت ہوتی ہے، علاوہ ازیں مختلف مشروبات کو معطر کرنے اور خوشذائقہ بنانے کیلئے اور کئی قسم کے معجونوں، جوارشوں اور یاقوتیوں

میں ڈالی جاتی ہے، مزید برآں امراض سوداوی وصفراوی معدی کیلئے کاسر ریاح دافع تشنج، مقوی معدہ، اور محرک بھی ہے،

## اب چند مختصر فوائد وطریقہ استعمال حاضر خدمت ہے،

۱۔ **یہ درد کان** صفراوی وسوداوی میں ڈالنے سے مسکن اثرات پیدا کرتی ہے اور چبانے سے منہ کی بدبو دور کرتی ہے،

۲۔ **درد جگر ودرد پتہ:** چند دانے عرق گلاب میں جوش دیکر شربت سکنجبین کے ہمراہ ملا کر پلانا درد جگر، سدہ جگر، اور درد پتہ (مرارہ) کے لئے از حد مفید ہے،

۳۔ **سنگ گردہ ومثانہ کیلئے:** الائچی سبز چار عدد، الائچی کلاں چار عدد، تخم خیارین، سرپھوکہ، گوکھرو ہر ایک ۱۰ گرام، ان کا گھوٹا تیار کر کے دن میں دو دفعہ پلاویں، اس کے استعمال سے گردہ ومثانہ کی پتھری خارج ہو جاتی ہے،

۴۔ **علامت ہچکی:** الائچی سبز بیس گرام لیکر نصف کلو پانی میں پکاویں، جب نصف رہ جائے تو چھان کر شہد چار چمچہ ملا کر ساتھ بادام روغن خالص ڈیڑھ تولہ شامل کر کے نیم گرم پلاویں، مگر یہ تھوڑے

وقفہ سے پلاویں ہچکی بند کرنے میں فوری مؤثر ہے، علاوہ ازیں امراض معدہ، اُلٹی و قے، روکنے کے علاوہ سوزاک کیلئے بھی مفید ہے،

**۵۔سوزاک کیلئے:** الا ئچی خورد، طباشیر، سرد چینی، سفید کتھ، بہروزہ مصفیٰ، آرد نخود بریاں، روغن صندل خالص تمام اجزاء برابر وزن،

**ترکیب تیاری:** سوائے روغن صندل کے دیگر ادویہ نہایت باریک پیس کر آخر پر روغن اچھی طرح حل کریں، بس تیار ہے،

**مقدار خوراک:** ۲ تا ۳ ماشہ ہمراہ شربت بزوری، دن میں تین مرتبہ دیں،

**۶۔نسخہ اکسیر خفقان القلب:** دانہ الا ئچی خورد، زہر مہرہ خطائی، مروارید اصلی محلوب، کشتہ عقیق، کشتہ یشب، مغز کنول گٹہ، کشتہ چاندی آب گلو میں تیار شدہ، ہر ایک ۱۵ گرام لیکر روح کیوڑہ اور روح بید مشک ہر ایک ۱۰ تولہ میں کھرل کریں، بس تیار ہے،

**فوائد:** علامت خفقان القلب میں فوری موثر ہے، کھاتے ہی فوری سکون پیدا ہو جاتا ہے، چند روز کے استعمال سے مکمل آرام ہو جاتا ہے، مسکن جگر اور مفرح دماغ ہے،

مقدار خوراک: ۲ تا ۳ رتی بھر ہمراہ خمیرہ گاؤزبان سادہ ۹ ماشہ میں ملا کر کھلا دیں اوپر سے شیر گاؤ یا شربت صندل پلا دیں،

نسخہ سفوف قلاع: دانہ الائچی خورد، طباشیر، سفید کتھ، زرورد، کبابہ، زہر مہرہ، سنگ جراح، پٹاس کلوراس، تمام ادویہ برابر وزن لیکر سفوف تیار کریں، بوقت ضرورت منہ میں بطریق ذرور چھڑکیں، منہ کے زخموں کے کیلئے ازبس مفید ہے،

نسخہ مرکب ہاضم مخصوص: الائچی سبز نیم کوفتہ، زیرہ سیاہ ولائتی نیم کوفتہ، ہر ایک ۲۵ گرام، دارچینی ۵۰ گرام، منقہ ۲۵ گرام نیم کوفتہ، جملہ ادویہ عرق پودینہ تین پاؤ میں رات کو بھگو دیں، صبح جوش دیکر چھان کر چینی ڈیڑھ کلو ڈال کر شربت تیار کریں، ٹھنڈا ہونے پر اس میں اینسس الائچی ایک ڈرام، اینسس پیرامنٹ ڈیڑھ ڈرام، ڈال کر حل کریں،

فوائد: خرابی معدہ، بدہضمی، ترش ڈکار آنا، اور متلی وقے کیلئے بہت عمدہ دوا ہے،

6۔ الائچی کلاں: اسے عربی میں قاقلہ کبار اور فارسی میں ہیل کلاں کہتے ہیں، اکثر طبی کتب میں اس کا مزاج گرم خشک تحریر ہے،

جو کہ قطعی غلط ہے، تجربہ سے ثابت ہوا ہے کہ یہ اپنے قدرتی خواص و مزاج کے لحاظ سے تر سرد ہے، اس کا ثبوت یہ ہے کہ اسے منہ کے اندر چبایا جائے تو منہ فوراً پانی یعنی بلغمی کھاری رطوبت سے بھر جاتا ہے، تھوڑی دیر کے بعد منہ کا ذائقہ پھیکا یا کسیلا ہو جاتا ہے اور P.H-1-10 انڈیکٹر کے ٹیسٹ کے مطابق اس کا نتیجہ یا رنگت نمبر 8 پر دلالت کرتی ہے، اس طرح اس کے مزاج کا شک دور ہو جاتا ہے، نئی تحقیق محور جگر کے مطابق تر سرد مزاج کی حامل ہے، اس کے بکثرت استعمال سے جگر و غدد میں ضعف پیدا ہونے لگتا ہے، لہذا یہ تمام صفراوی امراض کیلئے تیر بہدف ثابت ہوتی ہے،

مثلاً درد گردہ، خواہ تصلب جگر و غدد (تیزابیت) یا تصغر جگر وغدد (صفرا) کی وجہ سے ہو رہا ہو، ایسی صورت میں الائچی کلاں چار عدد کے دانے نکال کر نیم کوفتہ کر کے ہمراہ پانی کھلانے سے پانچ منٹ میں آرام ہو جاتا ہے، ان شاء اللہ، آٹھ دن کے متواتر استعمال سے مکمل طور پر آرام آ جاتا ہے،

**ایک نسخہ برائے درد شقیقہ:** الائچی کلاں اور نوشادر برابر وزن لیکر نہایت باریک پیس لیں، بس تیار ہے،

**طریقہ استعمال:** اگر سر درد بائیں جانب ہو تو دوا کی نسوار دائیں نتھنے میں لیں، اگر درد سر کے دائیں جانب ہو تو پھر بائیں نتھنے سے نسوار لیں، اسے اچھی طرح سونگھیں، اس طریقہ کے مطابق سر درد سے فوری نجات مل جاتی ہے،

**نسخہ ادرار بول:** الائچی کلاں، قلمی شورہ، جوکھار، سر د چینی، جملہ برابر وزن لیکر سفوف بنادیں،

**مقدار خوراک:** ایک تا ڈیڑھ ماشہ دن میں تین مرتبہ، ہمراہ شربت بزوری یا دودھ کی میٹھی لسی سے دیں،

**فوائد:** بندش قارورہ، بوجہ تیزابیت یا صفرا ہو، سوزاک کا عارضہ ہو، قارورہ جل کر قطرہ قطرہ آتا ہو، یا گردے سکڑنے کی وجہ سے پیشاب نہ آرہا ہو، کیلئے بہت نافع ہے،

**نوٹ:** نسخہ مذکورہ کے استعمال کے دوران مریض کے پیٹ میں ہوا یا گیس بنتی ہو تو ایسی صورت میں نسخہ میں میٹھا سوڈا تیسرا حصہ ملالیں، اور چار رتی بھرست پودینہ بھی شامل کرلیں،

**نسخہ تقویت معدہ:** الائچی کلاں پچاس گرام، مصطگی رومی

تمیں گرام، طباشیر یا زہرمہرہ بیس گرام، سفوف بنائیں،

مقدار خوراک: ایک ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی دیں،

فوائد: بوجہ صفرا ضعف معدہ کیلئے ازحد مفید و مجرب ہے،

7۔ بکن بوٹی: یہ بوٹی عام طور پر دریاؤں، نہروں اور پانی بہنے والے کھالوں کے کناروں پر خودرو پائی جاتی ہے، یہ زمین پر پھیلی ہوتی ہے، اس کے پھول سفید رنگ مانند عورت کے ناک کے گول کوکا کی شکل کے ہوتے ہیں،

مزاج: تر گرم، اس لئے یہ اپنے قدرتی افعال واثرات کے لحاظ سے بدن کے سوزشی بول الدم، خونی پیچش، قے الدم، اور نکسیر کا خون بند کرنے میں سریع الاثر ہے، اس مقصد کیلئے یہ تازہ بوٹی ایک تولہ مرچ سیاہ چار عدد، پودینہ سبز تازہ پانچ گرام، اسے گھوٹ کر حسب ذائقہ چینی یا شہد ملا کر دن میں دو تین مرتبہ پلاویں، ہفتہ عشرہ کے استعمال سے مکمل طور پر آرام آجاتا ہے، علاوہ ازیں صفراوی امراض سوزاک، قارورہ، کا جل کر قطرہ قطرہ آنا اور مستورات کیلئے عسر طمث میں ازحد مفید ہے، نیز اس میں چاندی کا بہترین کشتہ تیار ہوتا ہے، جو کے سرعت انزال کیلئے اکسیر ثابت ہوتا ہے، اس میں جست کا بہترین کشتہ بنتا ہے، نیز برادہ چاندی،

مرجان، پارہ کے مرکب کا بہترین کشتہ بنتا ہے،

8: انجیر: اسے عربی میں تین کہتے ہیں، اس کی دو قسمیں ہیں،
۱۔انجیر ولائتی ،۲۔انجیر دشتی،

مزاج: گرم خشک معتدل کے قریب ہے، بعض نے اسے خشک گرم قرار دیا ہے، مگر میرے روزمرہ کے تجرباتی مشاہدہ کے مطابق اس کا مزاج گرم خشک ہے، اس کا سب سے بڑا ثبوت یہ ہے کہ علامت بواسیر خونی جو کہ بوجہ تصلب جگر (تیزابیت) زیادہ تنگ کرتی ہے، درد ہونے کے ساتھ خون بھی کافی نکلتا ہے، اگر کوئی مریض انجیر کے ۴ تا ۶ دانے صبح دوپہر اور رات متواتر ۲۱ دن تک استعمال کرتا رہے تو اس مرض سے نجات مل جاتی ہے، اس لئے اس کا مزاج خشک گرم تسلیم نہیں کیا جاسکتا، گو اس میں ارضی مادے اور غذائیت بکثرت موجود ہے، لہذا یہ اپنے افعال واثرات کے لحاظ سے یہ بلغم کو ختم کر کے بدن کے اندر حرارت پیدا کر کے اس کو خون میں تبدیل کر دیتا ہے، گویا سفید ذرات خون کو سرخ ذرات میں تبدیل کر دیتا ہے، یہ مئولد و محرک خون ہونے کی وجہ سے پسینہ لاتا ہے، اور جسمانی رنگت کو نکھارتا ہے، بلغمی کھانسی میں مفید ثابت ہوتا ہے، مزید برآں جن بخاروں میں مواد اندر رہ جاتا ہے مثلاً چیچک، خسرہ

اور محرقہ بخار یہ ان کے مواد کو باہر جلد کی طرف لا کر خارج کر دیتا ہے، اور دل کی قوت کو مکمل طور پر قائم رکھتا ہے، اس کا دودھ بیرونی طور پر لگایا جائے تو داد اور چنبل میں مفید رہتا ہے، اس کی راکھ ہمہ قسم کے زخم کو مدمل کرتی ہے،

**9۔اسپست**: یہ ایک خودرو بوٹی ہے اور اس کا عام معروف نام بِاٹ سِٹ ہے، یہ دو قسم کی ہوتی ہے، ا۔بوستانی، ۲۔جنگلی، ان کے مدمقابل تیسری چیز بسکھپرہ ہے جو کہ ان ہی کے افعال واثرات کی حامل بوٹی ہے،

**مزاج**: تر سرد، ثبوت انڈیکٹر P.H-1-10 کے مطابق یہ 9 اور 10 پر دلالت کرتی ہے، جس سے مراد اس میں شدید کھاری پن ثابت ہوتا ہے، یہ اپنے افعال واثرات کے مطابق جگر اور اس سے متعلقہ غدد ناقلہ میں شدید تحلیل پیدا ہونے کا عمل شروع ہو جاتا ہے، گویا یہ جگر وغدد میں ضعف پیدا کرتی ہے،

**فوائد**: جب بوجہ تصغر جگر وغدد (صفرا) کی خرابی سے پیشاب نہ آرہا ہو، جل کر قطرہ قطرہ آتا ہو، خون کے اندر شدید حدت پیدا ہونے کی وجہ سے بلڈ پریشر ہائی ہو گیا ہو یا ہو جاتا ہو، یا خفقان القلب کی وجہ سے

گھبراہٹ ہو رہی ہو، پسینہ رک گیا ہو، تپ دق، (ٹی بی) کا غلط علاج ہونے کی وجہ سے ناخن پھیل گئے ہوں اور گھٹنوں پر سوزش کے ساتھ ساتھ شدید درد بھی ہوتا ہو، اور مریض چلنے پھرنے سے قاصر ہو گیا ہو، سانس پھولتا ہو، گبھراہٹ ہوتی ہو، خواہ ساتھ الرجی کی بھی شکایت موجود ہو، یا مستورات میں تنگی حیض (عسر طمث) کی شکایت ہو، صفراوی لیکوریا کی شکایت ہو، ان تمام علامات میں نہایت اکسیر ثابت ہوتا ہے،

**طریقہ استعمال:** تازہ بوٹی ایک تولہ، الائچی خورد دو عدد، بطور گھوٹہ چینی حسب ذائقہ ڈال کر دن میں ۲ تا ۳ مرتبہ پلانے سے بفضل خدا قطعی نجات مل جاتی ہے، کم از کم ۸ دن تک ضرور استعمال کریں،

ایسے امراض جو تصلب جگر و غدد (تیزابیت) یا تصغر جگر و غدد (صفرا) کی وجہ سے پیدا ہو گئے ہوں، مثلاً علامت سوزاک یا علامت بواسیر کی وجہ سے شدید اخراج خون ہو رہا ہو یا شدید الرجی کا عارضہ ہو کیلئے از حد مفید و مجرب ثابت ہوتی ہے،

**ایک چٹکلہ:** جڑھ اِٹ سِٹ، دھوپ میں خشک کر کے پیس کر سفوف تیار کر کے کیپ سول بھرلیں،

**مقدار خوراک:** ایک عدد دن میں تین مرتبہ ہمراہ دودھ بکری،

علامت ٹی بی کا تیر بہدف علاج ہے، ۲۱ دن تک کورس پورا کریں، ہائی بلڈ پریشر میں بھی از حد نافع ہے،

**10۔ بوٹی اشنان:** اسے عربی میں غسول کہتے ہیں اور عام زبان میں لانا بوٹی کہا جاتا ہے، یہ بوٹی اونٹوں کی مرغوب غذا ہے، یہ دو قسم کی ہوتی ہے، ا۔ ایک پتہ دار یعنی اشنان کے پتے ہوتے ہیں، ۲۔ دوسری قسم کے صرف ڈنڈل ہوتے ہیں، ان سے سجی کھار تیار کی جاتی ہے، پھر سجی کھار سے لوٹا سجی اور سوڈیم کاربونیٹ تیار کیا جاتا ہے،

**مزاج:** تر گرم تا تر سرد تک ہوتا ہے، یعنی اگر اس کی مقدار زیادہ استعمال کی جائے تو اثرات تر سرد کے مرتب ہوتے ہیں، ان میں کھاری پن بہت زیادہ پایا جاتا ہے،

ویسے دنیا بھر میں تین کھاریں پائی جاتی ہیں، ا۔ سجی کھار، ۲۔ جو کھار، ۳۔ سہاگہ، ان کا مزاج بھی تر گرم ہے، ان کے استعمال سے خون میں کھاری پن پیدا ہونے لگتا ہے، جس سے گاڑھا خون پتلا ہونے لگتا ہے، اور حدت خون میں کمی ہونے لگتی ہے، اس لئے مخرج بلغم اور مدر بول بھی ہے، خاص کر صفراوی امراض میں بہت نافع ہیں،

**11۔ اسگندھ:** یہ خودرو بوٹی ہے، اور دنیا بھر کے ہر ملک

وعلاقہ میں پائی جاتی ہے، عام زبان میں اسے آکسن کہتے ہیں، انڈیا میں ناگ پور کے علاقہ کی بہت عمدہ خیال کی جاتی ہے،

**مزاج تر گرم:** ویدک میں اسے آشو گندھا کہتے ہیں، جس وجہ سے اسے انہوں نے رسائن کا درجہ دیا ہے، یعنی اکسیری دوا ہے، آشو کا معنی گھوڑا گندھا کا معنی تیز چلنے والا یا تیزی پیدا کرنے والا ہے، استعمال کرنے کے بعد جب اس کا اثر خون پر ہوتا ہے تو جسم میں گھوڑے جیسی طاقت پیدا کرتی ہے،

**افعال واثرات:** یہ کیمیاوی طور پر خون میں کھاری پن پیدا کرتی ہے، اس لئے جملہ صفراوی امراض میں خاص طور پر سوزشی امراض کیلئے تیر بہدف ثابت ہوتی ہے،

**ایک نسخہ:** بدن میں قوت پیدا کرنے کیلئے بدھارا قند، اسگندھ، ستارو، سفید زیرا، کلونجی، ملٹھی، جملہ برابر وزن لیکر سفوف بنالیں،

**مقدار خوراک:** تین ماشے دن میں تین مرتبہ، ہمراہ دودھ بعد از غدا کھلاویں، چند روز کے بعد جسمانی قوت کا اندازہ لگائیں، بدن میں برقی رو ضرور موجزن ہوگی، ان شاء اللہ، یہ عام طور پر جوڑوں کے درد وں میں بکثرت استعمال کی جاتی ہے، جو کہ از حد مفید ثابت ہوتی ہے،

12۔ ریٹھا: اسے فارسی اور ہندی میں بندق کہتے ہیں، یہ ایک درخت کا پھل ہے، اس درخت پر ماہ اسوج سے ماہ ماگھ تک پھول لگتے ہیں، اور پھر ماہ ماگھ سے چیت تک پک جاتے ہیں، یہ پھل صابن بنانے کے کام بھی آتا ہے،

ذائقہ: بدمزہ، کسیلا، اگر منہ میں چبایا جائے تو منہ کا ذائقہ صابن جیسا ہو جاتا ہے، منہ میں بہت زیادہ کھاری پن پیدا ہو جاتا ہے،

مزاج: تر گرم، اگر انڈیکٹر P-H-1-10 کے مطابق ٹیسٹ کرنے پر نمبر 7 اور نمبر 8 کے مطابق پورا اترتا ہے، جس کا مقصد یہ نکلتا ہے کہ اس کے اثرات تر گرم تا تر سرد تک کے مرتب ہوتے ہیں، جبکہ بے شمار کتب میں اس کا مزاج گرم خشک تحریر ہے، جو کہ قطعی غلط ہے،

افعال واثرات: مؤلد رطوبات بلغمی، قاطع صفرا، مسکن حدت خون اور خون کو پتلا کرتا ہے، تمام ایسے امراض جو تصلب جگر یا تصغر جگر و غدد کی وجہ سے لاحق ہو گئے ہوں، کیلئے از حد مفید ہے، گویا خشکی گرمی، گرمی خشکی حتیٰ کہ گرمی تری کے امراض کے دفعیہ کیلئے مفید ہے، یہ کئی قسم کی زہروں کا تریاق بھی ہے، مثلاً سانپ کا زہر، بچھو یا نیولا کاٹ لے تو پیس کر مقام ماؤف پر لگاویں، لگاتے ہی سکون ہو جاتا ہے، گا ہے

اس کے کھانے سے قے ودست ہوکر زہر خارج ہوجاتا ہے،

## آخر پر ایک نسخہ حاضر خدمت ہے:

**اجزاء:** پوست ریٹھا، رسونت خالص برابر وزن پیس کر بذریعہ آب مولی یا آب بھنگرہ حب نخودی بنادیں،

**مقدار خوراک:** ایک تا دو گولی دن میں تین مرتبہ، ایک گولی خالی معدہ کھا کر روٹی ہمراہ دال مونگ جس میں کالی مرچ ڈالی گئی ہو، اس طرح دوپہر اور رات کھانے کے بعد مگر روٹی ہمراہ دال مونگ کھلاویں، ۲۱ دن کے متواتر استعمال سے بواسیر بادی وخونی ختم ہوجاتی ہے، ان شاء اللہ۔

**13۔ اگر:** اسے عربی میں عود غرقی اور فارسی میں عود ہندی کہتے ہیں، اس درخت کی لکڑی اگر پانی میں ڈوب گئی ہو تو اسے عود غرقی کہتے ہیں، یہ درحت کوہ مالیہ کے مشرقی علاقوں میں پایا جاتا ہے،

**رنگت وذائقہ:** درخت کی لکڑی سیاہ وبھوری، پھل کی رنگت سیاہ اور پھول سفید رنگ کے ہوتے ہیں، درخت کے ہر حصہ میں خوشبو ہوتی ہے، ذائقہ کڑوا اور تیز ہوتا ہے،

**افعال واثرات:** گرم خشک (صفراوی) یہ بدن میں خون کے اندر کیمیاوی طور پر حرارت وطبعی صفرا پیدا کرتا ہے، جو کہ قدرتی اصول کے مطابق ترشی و تیزابیت کیلئے تریاق ہے،

**مزاج وخواص:** درجہ دوئم میں گرم وخشک ہے، مقوی جگر وغدد ہے۔

**نکتہ:** یہ بات یاد رکھیں جب جگر کی ذاتی تحریک اعتدال پر قائم رہتی ہے تو پھر طبعی حرارت بھی اعتدال پر قائم رہتی ہے، جو کہ باعث تقویت بنتی ہے، بعدازاں اسی نسبت سے دوسرے اعضاء میں بھی آہستہ آہستہ تقویت پیدا ہونے لگتی ہے، یہ بھی ذہن نشین فرمالیں کہ جو حرارت تصغر جگر وغدد (غدی تحریک) میں پیدا ہوتی ہے، یہ نہ صرف باعث تقویت ہوتی ہے بلکہ دافع زہر ومقوی خون اور معاون جوانی ہوتی ہے، گویا آعادہ شباب ہوتی ہے،

**فوائد:** یہ اپنی حرارت وتقویت اور لطافت کی وجہ سے مزمن نقرس، عرق النساء، اور فالج میں ایک بہت مفید دوا ہے، خاص کر تصلب جگر (تیزابیت) کے سبب پیدا ہونے والی علامات کیلئے تیر بہدف دوا ہے، لہذا مزمن ضعف معدہ وامعاء میں باعث تقویت ہوتی ہے، اس کا

مشہور مرکب جوارش عود ہے، جس کا تعلق جگر و غدد سے ہے،

**خصوصی بات:** عورت کے پیٹ میں بچے کی نشو و نما اور تربیت کیلئے حرارت کی بہت ضرورت ہوتی ہے، اس سلسلہ میں جوادویہ رحم میں تقویت کا باعث ہوتی ہیں ان میں اگر (عود) کو خاص مقام حاصل ہے، اس لئے یہ محافظ حمل اور حاملہ کیلئے مفید ترین دوا ہے، لہذا ایسی چند ادویہ کا ذہن میں رکھنا ایک طبیب کیلئے ضروری ہے،

**14۔ السی:** یہ گندم کی بجائی کے ساتھ کاشت کی جاتی ہے، یہ پاک وہند کے علاوہ دیگر کئی ممالک میں بھی بکثرت پائی جاتی ہے، استعمال میں صرف اس کے تخم لائے جاتے ہیں، تخموں سے تیل بھی نکالا جاتا ہے، جو کہ بکثرت مستعمل ہے، عربی میں اسے بزرلکتان کہتے ہیں، مزاج۔ سرد خشک۔ اس کا روغن تیسرے درجہ میں خشک ہوتا ہے۔ عام طبی کتب میں اس کا مزاج خشک گرم تحریر ہے۔ جو کہ قطعی غلط ہیں۔ بعض گرم تر لکھا ہے۔ یہ بھی غلط ہے۔ لہذا۔ السی نہ گرم ہے اور نا ہی تر ہے، اس کے اثرات کافور کے مطابق ہیں، جو کہ سرد بھی اور خشک بھی ہے،

**فوائد:** محلل اورام بلغمی وصفراوی، منضج اخلاط بلغمی اور مسکن اوجاع ہے، اس لئے السی کے تیل اور چونا کے ہموزن پانی سے مرہم تیار

کر کے جلے ہوئے مقام پر لگانا بہت مفید ثابت ہوتا ہے، اس سے درد اور سوزش بہت جلد دور ہو جاتی ہے، اور زخم خشک ہو جاتے ہیں،

**15۔املتاس:** عربی میں اسے خیار شنبر کہتے ہیں اس کا پودا پاک و ہند میں عام پایا جاتا ہے، اور دیگر کئی ممالک میں بھی پایا جاتا ہے، یہ پودا چیت و بیساکھ میں نئے پتے اور سنہری و زرد پھولوں کا تقریباً ایک ہاتھ لمبا خوشہ نکالتا ہے، ان پھولوں کی گلقند بھی بنائی جاتی ہے، درخت پر پہلے سبز رنگ کی لمبی لمبی پھلیاں لگتی ہیں، جو کہ ڈیڑھ فٹ تک لمبی ہو جاتی ہیں، پختہ ہونے پر ان پھلوں کا رنگ بھورا سیاہ ہو جاتا ہے، اس کا مزاج اکثر اطباء نے گرم تر لکھا ہے، مگر حقیقتاً اس کا مزاج تر گرم ہے، کیونکہ اس کے استعمال سے خون میں کھاری پن اور رقت پیدا ہو جاتی ہے، اس لئے یہ جگر و غدد کیلئے محلل ہے، مقصد اگر جگر تصلب (تیزابیت) یا تصغر (صفرا) میں مبتلا ہو گیا ہو، تو اس کو اس کی صحیح حالت پر لانے کیلئے ایک بہترین و عمدہ دوا ہے،

چونکہ یہ مخرج صفرا ہے اس لئے خاص طور پر ورم و سوزش اور درد احشاء میں گلے سے لیکر معدہ و امعاء اور مثانہ تک کی خصوصی دوا ہے، اور عسر طمث کیلئے بھی نافع ہے،

نسخہ: گل سرخ، سونف، سناء مکی، ہر ایک ۵۰ گرام، گودا املتاس ۲۱ عدد، ان کو ایک کلو دودھ میں پکاویں، جب نصف رہ جائے تو چھان کر شہد یا چینی ملا کر تین خوراک کریں، تھوڑے تھوڑے وقفہ سے پلاویں، اس سے خوب اجابت ہوتی ہے، بواسیر کا درد دور ہو جاتا ہے، دودھ سے جو فضلہ نکلے وہ نیم گرم قدر گھی ملا کر مقام ماؤف پر باندھیں، درد میں فوری فائدہ ہوگا،

16۔ ابرک: یہ دو قسم کی ہوتی ہے، ا۔ سفید رنگ، ۲۔ سیاہ رنگ والی۔

خصوصیت: سیاہ رنگ کی ابرک سفید رنگ والی سے زیادہ قوی ہوتی ہے، مزاج خشک سرد ہے، عربی میں اسے طلق کہتے ہیں، یہ ایک معدنی شے ہے، جو ورق یا پتوں کی صورت میں پاتی ہے، عام طور پر ابرک کے بڑے/چوڑے ٹکڑے ملتے ہیں، جو کے بہت سخت ہوتے ہیں یہ ابرک صرف سناروں کے کام آتی ہے، جو ابرک طب کے قانون کے مطابق بہترین علاج معالجہ میں کشتہ کر کے استعمال کی جاتی ہے، یہ سیاہ رنگ کی ہو یا سفید، یہ گول ڈلیوں کی شکل میں اور بالکل نرم ہوتی ہے، جو کہ خام حالت میں بھی بآسانی پیسی جا سکتی ہے، سیاہ رنگ والی نہایت

چمکدار ڈلیوں کی شکل میں دستیاب ہوتی ہے، اس ابرک کو عام طبیب تو کیا بلکہ سو میں سے دس طبیب بمشکل جانتے ہوں گے، اس کا کشتہ بڑی آسانی سے ایک ہی آگ میں ہو جاتا ہے،

**افعال و اثرات**: خشک سرد، اس میں سردی کا زیادہ غلبہ ہوتا ہے، اور ہر سرد چیز خشکی پیدا کرتی ہے، اس لئے یہ مقوی قلب، مسکن جگر اور مقوی دماغ ہے، اس لئے یہ ضعف قلب بوجہ بلغمی رطوبات (ضعف جگر وغدد) یا کثرت صفرا (تصغر جگر وغدد) کیلئے ازید مفید ہے، جگر کی گرمی دور کر کے اس میں تصلب (تسکین) پیدا کرتی ہے، معدہ کو طاقت دیکر بھوک بڑھاتی ہے، اور امعاء میں تقویت پیدا کر کے اسہال روکتی ہے، مثانہ کی سوزش کو دور کر کے امساک پیدا کرتی ہے، نزلہ وزکام، کھانسی، اور دمہ میں از حد مفید ثابت ہوتی ہے، اسی طرح جریان ولیکوریا میں بھی مفید ہے، اندرونی و بیرونی زخموں کو بھرتی ہے، اسی وجہ سے ہمہ قسم کے بخاروں میں حتیٰ کہ ٹی بی تک کیلئے کارگر و مؤثر ثابت ہوتی ہے، اس کے متواتر استعمال سے جذام، آتشک اور برص میں بہت فائدہ ہوتا ہے،

**نوٹ**: ابرک میں کیمیاوی طور پر سنکھیا و پارہ کے اجزاء پائے جاتے ہیں، اس لئے اسے اکسیر میں شمار کیا گیا ہے، اس کا کشتہ کرتے

وقت اس امر کو ملحوظ رکھیں کہ سنکھیا اور پارہ کے اجزاء اُڑ نہ جائیں، اس مقصد کیلئے گودا گھیکوار میں بہترین کشتہ بنتا ہے،

**مقدار خوراک:** ۲ تا ۴ رتی بھر ہمراہ بدرقہ مناسبہ سے دیں، یعنی گلقند، خمیرا گاؤزبان، مکھن، بالائی، یا شربت بزوری سے دیں، متلی وقے کی حالت میں ہمراہ شیزان دیں،

**17۔ابہل:** یہ ایک درخت کا پھل ہوتا ہے، جس کو عربی میں حب العرعر اور ھندی میں ہو بیر کہتے ہیں، اس پھل کا رنگ ابتداء میں سرخی مائل سیاہ ہوتا ہے، اور پک جانے کے بعد بالکل سیاہ رنگ کا ہو جاتا ہے، ذائقہ تلخ ہوتا ہے، مزاج خشک گرم،

**افعال واثرات:** چونکہ یہ مسکن جگر ہے اور جگر میں تصلب پیدا کرتا ہے، مگر یہ اپنے کیمیاوی اثرات کی وجہ سے خون کے اندر خشکی کے ساتھ حرارت بھی پیدا کرتا ہے، لہذا یہ اپنے اثرات میں کاسر ریاح، مدر بول، مدر حیض، اور دافع بلغم ہے، یہ رحم کے عضلات میں تحریک پیدا کرتا ہے، اس لئے اس کے متواتر استعمال سے حمل ضائع ہونے کا خدشہ بھی ہوتا ہے، اور قارورہ میں خون آنے لگتا ہے،

**نوٹ:** اس کے متواتر استعمال سے بلغم اور بدن کی دیگر

رطوبات صالح خشک ہونے لگتی ہیں، اسی وصف کی بنا پر خون میں تیزی پیدا کر کے پیٹ کے کیڑوں کو مار دیتا ہے،

**18: افتیمون:** اس کا عام مشہور نام آکاس بیل اور امبر بیل ہے، یہ ایک خودرو بوٹی ہے، جس کی نہ جڑ ہوتی ہے، اور نہ ہی پتے ہوتے ہیں، یہ دو قسم کی ہوتی ہے،

ا۔ جو درختوں پر چڑھی ہوتی ہے، اسے آکاس بیل یا امبر بیل کہتے ہیں،

**شناخت:** یہ زرد رنگ کے دھاگوں کی مانند درختوں پر لٹکی ہوئی نظر آتی ہے،

۲۔ دوسری قسم یہ اکثر برسین اور لوسن جو کہ جانوروں کا چارہ ہے پر چڑھی ہوتی ہے، اس کے بیج یا تخم بھی ہوتے ہیں ان تخموں کو تخم کثوث کہتے ہیں، اس بیل کو افتیمون ولائتی کہا جاتا ہے، مزاج گرم تر ہے،

**افعال واثرات:** یہ اپنے افعال واثرات میں کیمیاوی طور پر خون میں صفرا کی مقدار کو بڑھاتی ہے، اور ساتھ ہی صفرا کا اخراج بھی کرتی ہے، جس سے بدن میں حرارت کی پیدائش بڑھ جاتی ہے، یہ ایک صفراوی شدید کھار ہے، اس لئے بگڑے ہوئے سوداوی امراض کی

اصلاح کرنے کیلئے اور علاج کرنے کیلئے ایک بہت عمدہ دوا ہے،

نوٹ: مالیخولیا وغیرہ سودا کے بگڑنے سے ہوتا ہے، کبھی سودا زیادہ گاڑھا ہو جاتا ہے، کبھی متعفن ہو کر جل بھی جاتا ہے، اس مقصد کو پورا کرنے کیلئے بالخاصہ افتیمون ولائتی اور تخم کشوث انتہائی مفید و مؤثر ثابت ہوتے ہیں،

یہ دوا مسہل بھی ہے، اس لئے تیزابیت کا خاتمہ کر کے جگر کو متحرک کرتی ہے، ان اوصاف کی وجہ سے درد سر دائمی، نزلہ وزکام درد گلا، درد دانت، عضلاتی فالج ولقویٰ، اور تشنج ونقرس کیلئے مفید دوا ہے، علاوہ ازیں کالا یرقان، جسم کے سیاہ دھبے بوجہ تیزابیت، مالیخولیا، مرگی میں بھی ایک مفید دوا ہے، بیرونی طور پر پھوڑے پھنسیاں اور درد والے مقام پر باندھنا بہت مفید ثابت ہوتا ہے، اس مقصد کیلئے تلوں کے تیل میں جلا کر لگا سکتے ہیں، مقدار خوراک: آدھا تا ایک تولہ،

**19: افسنتین**: اسے انگریزی میں آرٹی میسیا میری ٹائما کہتے ہیں، اس کے اندر ایک خاص جوہر پایا جاتا ہے، اس کو سنٹونین کہتے ہیں، جو کہ خاص کر پیٹ کے چنونے تلف کرنے کیلئے ایک بہترین دوا ہے، اطباء اس کا اعصارہ بھی استعمال کرتے ہیں، رنگت سفید زردی مائل

،ذائقہ کڑوا، اس کی بونہایت تیز اور ناپسندیدہ ہوتی ہے،

مزاج: بعض اطباء نے اس کا مزاج خشک گرم قرار دیا ہے، اور ساتھ ہی یہ بھی تحریر فرمایا ہے، کہ صفرا پیدا کرتی ہے، اس لئے بواسیر کیلئے بھی مفید ثابت ہوتی ہے، یہ بھی تحریر ہے کہ اس کے اثرات کچلہ سے ملتے جلتے ہیں، بڑے تعجب کی بات ہے کہ تیزابیت پیدا کرنے والی دوا بوسیر کیلئے کیسے مفید ہوسکتی ہے، یہ دونوں باتیں غلط ہیں، جہاں تک میرا ذاتی مشاہدہ ہے، یہ اپنے قدرتی مزاج میں گرم خشک (صفراوی) افعال کی حامل دوا ہے، جس وجہ سے بے شمار تیزابیت کی علامات وامراض میں مفید ثابت ہوتی ہے، یہ مؤلد حرارت ہونے کی وجہ سے تیزابیت کی سوزشی علامات وامراض دردیں، اور عفونتی بخار کیلئے دافع بخار ہے، اور قاتل کرم بھی ہے، خاص کر تیزابیت کے مزمن امراض میں مفید دوا ہے، چونکہ اس کے استعمال سے بدن میں حرارت (صفرا) بڑھنا شروع ہوجاتا ہے جس وجہ سے بلغم کا خاتمہ ہونے لگتا ہے، اور ساتھ ہی تیزابیت بھی ختم ہونے لگتی ہے،

لہذا: اس کے دو تین نسخے پیش خدمت ہیں،

۱۔ افسنتین، نوشادر برابر وزن، سفوف بناویں، تیزابیت ختم

کرنے کیلئے بہترین دوا ہے،

۲۔ افسنتین، تین حصے، نوشادر ایک حصہ، پیس کر زیرو سائز کیپسول بھر لیں،

**افعال واثرات:** گرم تر کے ہیں، اس لئے تیزابیت کے مزمن امراض، بخار، دردیں، خارش کیلئے تیر بہدف ثابت ہوتی ہے،

۳۔ افسنتین، ست ملٹھی برابر وزن پیس کر زیرو سائز کیپسول بھر لیں،

**مقدار خوراک:** ایک عدد دن میں تین مرتبہ،

**فوائد:** امراض گردہ، بلڈ یوریا میں ازحد مفید ہے اور خارش کیلئے بھی عمدہ دوا ہے،

۴۔ افسنتین، اندر جو تلخ، چاکسو برابر وزن پیس کر کیپسول بھر لیں

**فوائد:** علامت شوگر کیلئے ازحد مفید و مجرب ہے، اور مصفی خون بھی ہے،

**20: افیون:** یہ خشخاش کے پودہ سے حاصل کی جاتی ہے، اور یہ دنیا کے اکثر ممالک میں کاشت کی جاتی ہے، اس کا پودہ تقریباً پانچ فٹ

تک اونچا ہوتا ہے، پودہ پر گلابی اور سفید رنگ کے خوبصورت پھول لگتے ہیں، پھر یہ پھول گول ڈوڈوں کی شکل اختیار کر لیتے ہیں، ان ڈوڈوں کو شگاف دیکر دودھ نکالتے ہیں، جو صبح تک جم جاتا ہے، پس یہی خالص افیون کہلاتی ہے، جب ڈوڈے پک جاتے ہیں تو ان سے سفید رنگ کے بیج نکلتے ہیں، جس کو خشخاش کہتے ہیں، ڈوڈوں کو کو کنار یا پوست کہا جاتا ہے، ان کے اندر بھی کافی نشہ ہوتا ہے، مگر افیون کے مقابلے میں کافی کم ہوتا ہے،

مزاج: خشک سرد درجہ چہارم تک، اس لئے ایک خطرناک زہر ہے،

افعال واثرات: مخدر وشدید منوم، مغلظ رطوبات بلغمی، قابض وحابس الدم، دافع اسقاط حمل، دافع سوزش، قاطع صفرا، دافع خشونت، دافع سوزش جگر و گردہ، مثانہ، مسکن اوجاع ہمہ قسم، سوزش امعاء، دافع حمیات، خونی پیچش، میں تریاق کا کام کرتی ہے، ممسک شدید ہے،

چونکہ یہ مسکن جگر و گردہ ہے گویا جگر میں تصلب پیدا کرتی ہے، اس لئے اس کا مزاج خشک سرد کے ردعمل میں برودت اور خشکی سے تمام عوارضات میں از حد مفید ثابت ہوتی ہے، اس کے علاوہ مزمن بخار جو کہ

ہلکا ہلکا رہتا ہو کیلئے بہت مفید ہے، مگر اس میں احتیاط ضروری ہے،

21۔ اندر جو: یہ دو قسم کے ایک کڑا نامی درخت کے تخم یا بیج ہوتے ہیں، جن کو عربی میں لسان العصافیر کہا جاتا ہے، ان کی شکل جانور چڑی کی زبان کی مانند ہوتی ہے، اس درخت کی چھال کا نام کڑا چھال ہے اور کڑا اسک بھی کہتے ہیں، اس درحت کے بیج دو قسم کے ہوتے ہیں، جن میں ایک کا نام اندر جو شیریں ہے، ان کا مزاج تر گرم ہوتا ہے، جس درخت سے یہ حاصل ہوتے ہیں، اس درخت کی پھلیاں سبز رنگ کی ہوتی ہیں،

افعال واثرات: مؤلد بلغم اور محرج صفرا ہے، دافع سوزش جگر و گردہ، مدر بول بھی ہے، علاوہ ازیں خونی پیچش، خونی بواسیر، مقعد کی سوزش، کانچ وغیرہ کے علاوہ جگر و گردوں کے مزمن امراض میں از حد نافع ثابت ہوتے ہیں،

22۔ اندر جو تلخ: ان کا مزاج گرم خشک ہے، اس لئے یہ کیمیاوی طور پر صفرا کی پیدائش کرتے ہیں، جس سے بدن کے اندر طبعی حرارت پیدا ہونے لگتی ہے، یہ اپنے قدرتی وصف کی بنا پر مؤلد صفرا و مخرج صفرا بھی ہیں، دافع سوزش غدد ہونے کے علاوہ خونی بواسیر اور جگر

وگردوں کی خرابی کو دور کرنے میں سریع الاثر ہیں، یہ پتھری کو توڑ کر خارج کرتے ہیں، اور پیٹ کے کیڑوں کیلئے قاتل بھی ہیں، علامت شوگر کیلئے اس کے کئی مرکبات زیر مستعمل ہیں، جو کہ بہت مفید ہیں،

مثلاً: ا۔ اندر جو تلخ و مغز بادام برابر وزن، ۲۔ اندر جو تلخ تمہ، ہیرا ہینگ، برابر وزن، ۳۔ اندر جو تلخ، چاکسو، مغز کریلہ برابر وزن، ان میں سے کوئی ایک نسخہ حسب موقع تیار کر کے دیں، پیس کر کیپسول بھر لیں،

مقدار خوراک: ایک عدد دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی دیں،

نوٹ: مندرجہ بالا چاروں مرکبات یقینی ہیں اور تیر بہدف ہیں، وہم میں پڑنے کی ضرورت نہیں،

قفل بخل کے توڑ دیئے ہیں ہم نے
نسخے تیر بہدف بے شمار پیش کر دیئے ہیں دوستو
قفل بخل کا توڑنے پر بہت دکھ ہے بعض اطباء کو
علم رموز خاص ودیعت کر دیا ہے عطائی اطباء کو

23۔ آقاقیا: یہ درخت کیکر سے تیار کیا جاتا ہے، مزاج خشک سرد، یہ رادع ادویہ کے قبیل میں سے ایک دوا ہے، جو کہ مزاجاً سرد خشک ہونے کی وجہ سے جاذب رطوبات و حابس الدم ہے، دافع سوزش و اورام

قاطع حرارت وصفرا ہے، لہذا یہ دوا بدن کے ہر عضو کے خون کو اندرونی دبیرونی روکنے میں تیر بہدف ہے، خون گاڑھا کرتی ہے، مسکن جگرو غدد ہونے کی وجہ سے سیلان الرحم وسوزش مثانہ اور کانچ کیلئے بھی مفید ہے، مزمن اسہالوں کیلئے ایک یقینی دوا ہے، عضو سوختہ کیلئے باعث تسکین ہے، انگلیوں کے سروں پر جو ورم اور سوجن ہوتی ہے جن میں شدید درد ہوا کرتا ہے، ان پر لیپ کرنا باعث تسکین اور دافع ورم ثابت ہوتا ہے،

24۔انزاروت: اسے عربی میں انزروت، فارسی میں انجدک اوراس کا مشہور نام ماسخورہ ہے، اس کے درخت کو عربی میں میعہ سائلہ کہتے ہیں، ماسخورہ ایک قسم کا گوند ہے، رنگت سرخ زردی مائل جو رذائقہ میں کڑوا ہوتا ہے، مزاج خشک گرم، یہ سودا کے ساتھ صفرا بھی پیدا کرتی ہے، کاسر ریاح، مجفف قروح، حابس ودافع بلغم اور محلل اورام ہے، یہ اندرونی طور پر کھلانے اوراوپر لگانے پر برابر اثرات رکھتی ہے، جوڑوں کے خشک درد کو دور کرنے کیلئے مقام ماؤف پر لیپ کرنے سے آرام ہو جاتا ہے، دانتوں کے ماسخورہ کیلئے بھی از حد مفید دوا ہے،

مخصوص اسرار: اس کا استعمال خاص طور پر آنکھ، کان اور ناک کے زخموں اور مسوڑھوں کے متعفن زخموں کیلئے بے حد مفید ہے،

مقدار خوراک: ایک تا ڈیڑھ ماشہ،

25-انیسوں: اسے عربی میں کمون اور فارسی میں بادیان رومی کہتے ہیں، مزاج گرم تر، رنگت: زرد سبزی مائل اور ذائقہ خوشگوار مگر قدرے تلخ و تیز ہوتا ہے،

افعال واثرات: گرم تر کے ہیں، یہ خون میں حرارت وصفرا پیدا کرتی ہے، جس وجہ سے دوران خون میں تیزی پیدا ہونے لگتی ہے،

مقدار خوراک: ۳ تا ۴ ماشہ،

مخصوص خاص: محرک جگر و غدد، مؤلد صفرا، کاسر ریاح، قاطع سودا، اور مخرج بلغم ہے،

علاوہ ازیں، مدر بول وحیض، گردہ ومثانہ کی ریگ خارج کرتی ہے، اور ساقط حمل بھی ہے،

جب جگر وغدد میں تصلب پیدا ہونے کی وجہ سے یہ ٹھنڈے ہو جائیں اور اپنا طبعی فعل سرانجام نہ دے رہے ہوں، اس مقصد کیلئے ایک یقینی و بے خطاء دوا ہے، گویا تیزابیت کے امراض کیلئے حتمی دوا ہے، اس خاندان کی دیگر ادویہ، سنڈھ، مرچ سیاہ، مگھ، پپلا مول، وغیرہ، ان کے

استعمال سے فوراً صفرا پیدا ہو کر خون کے اندر حرارت کی پیدائش شروع ہو جاتی ہے، انہی اوصاف کی وجہ سے تیزابیت سے پیدا ہونے والی شوزش و ورم اور بخاروں کیلئے بھروسے کی دوا ہے، اگر تیزابیت کی وجہ سے بلڈ یوریا کی شکایت ہو تو یہ ادویہ نہایت مفید ثابت ہوتی ہیں،

**26۔اجمود:** اسے عربی میں بزرالکفس اور فارسی میں کرفس کہتے ہیں، یہ بھی ایک قسم کی اجوائن ہے،

**شناخت:** اجمود کا دانہ، اجوائن دیسی کے دانہ سے دوچند موٹا ہوتا ہے،

**افعال واثرات:** یہ اجوائن دیسی کے مشابہ گرم خشک اثرات رکھتی ہے، رنگت سبزی مائل، ذائقہ چرچرا تلخی مائل ہوتا ہے، مزاج گرم خشک، اس کے استعمال سے خون میں صفرا اور حرارت پیدا ہونے لگتی ہے،

**خواص:** مشہی کاسر ریاح، مولد صفرا، محرک جگر و غدد، دافع تیزابیت، قاتل الکرم، اور دافع تعفن ہے، جب جگر و غدد بوجہ تصلب (تسکین) پیدا ہونے سے یہ سرد ہو گئے ہوں، جسم میں طبعی حرارت کی کمی ہو گئی ہو، پیٹ میں بدہضمی کی وجہ سے نفخ کی شکایت ہو، یا گردوں میں

اکثر پتھری کی شکایت رہتی ہو، یہ اس کا اخراج کر کے آئندہ کیلئے اس کی پیدائش ختم کر دیتی ہے، اگر سردی کی وجہ سے بندش حیض کی شکایت یا قارورہ میں بندش ہوگئی ہوتو یہ انہیں جاری کر دیتی ہے،

**27۔اجوائن خراسانی:** یہ اجوائن خراسان کے علاقہ میں پیدا ہوتی ہے اور وہاں سے منگوائی جاتی ہے، یہ تین قسم کی ہوتی ہے، سفید سرخ اور سیاہ، ان میں سیاہ زہریلی خیال کی جاتی ہے، مگر زیادہ مقدار میں تینوں ہی زہریلی ہیں، ان کا استعمال شدید ضرورت کے بغیر نہیں کرنا چاہیے، یاد رکھیں مخدرات اور منشیات کے اثرات وفوائد عارضی ہوتے ہیں، اور اس کے فوائد بھنگ سے ملتے جلتے ہیں، مزاج تر سرد، اس کے استعمال سے جگر و غدد میں شدید ضعف پیدا ہونے لگتا ہے، حرکات قلب سست ہونے لگتی ہیں، گویا لو بلڈ پریشر کی شکایت ہونے لگتی ہے، یہ تیسرے درجہ میں سرد ہوتی ہے، جس وجہ سے یہ مسکن ومخدر اور منوم اثر کرتی ہے،

**فوائد:** ہمہ قسم کی اندرونی و بیرونی دردوں میں تسکین پیدا کر کے آرام دیتی ہے، شدید قسم کے صفراوی امراض مثلاً سوزش جگر و گردہ اور ورم میں انتہائی مفید دوا ہے،

علاوہ ازیں، نزلہ وزکام، دردسر، کھانسی، درد سینہ، ذات الجنب شدید کیلئے مفید ہے، اس کا روغن درد دانت اور درد کان کیلئے بہت مفید ثابت ہوتا ہے، جب پتھری کی وجہ سے گردوں یا مثانہ میں شدید درد ہورہا ہو تو یہ ایک بھروسہ کی دوا ہے، زیادہ مقدار سے آدمی مر بھی جاتا ہے، اگر اس کے بداثرات ظاہر ہورہے ہوں تو فوری طور پر قے کروا کر معدہ صاف کریں، بعد میں دیسی گھی دودھ پلاویں، یا بکری کا نیم گرم دودھ وشہد پلاویں، بہتر یہ ہے کہ آپ کشتہ سونا ایک چاول کھلاویں یا اکسیر نمبر۴ نصف ماشہ، ملین نمبر۴ ایک ماشہ، زعفران نصف رتی بھر ملا کردیں، مریض کی جان بچ جائے گی، ان شاءاللہ،

**28۔اجوائن دیسی:** یہ تمام ممالک میں پائی جاتی ہے، اسے فارسی میں نانخواہ بھی کہتے ہیں، مزاج گرم خشک، **افعال واثرات:** بدن میں طبعی حرارت پیدا کر کے خون کو گرم کرتی ہے، گویا یہ خون میں کیمیاوی طور پر صفرا وحرارت پیدا کرتی ہے، اس لئے کاسر ریاح، قاتل ومخرج کرم، دافع تشنج اور تعفن ہے، مسکن الم وسوزش اور کئی زہروں کا تریاق بھی ہے،

**فوائد:** پیٹ درد اور ریاح کیلئے بہت مفید ہے، جب جگر

وگردے بوجہ تصلب (تسکین) ٹھنڈے ہو گئے ہوں، ان کیلئے نعمت خداوندی ہے،

یادرکھیں! جگر میں تسکین کا نام ہی عضلاتی تحریک ہے، پس بدن کے اندر تیزابیت پیدا ہونے کا سبب تسکین جگر و غدد ہوا کرتا ہے، جب جگر و غدد میں تسکین کا عمل مکمل ہو جاتا ہے تو پھر وہاں پر بلغم و رطوبت غلیظ و گاڑھی ہو کر جم جاتی ہے، اور اخراج رک جاتا ہے، جس وجہ سے ان اعضاء میں موادرک کر سدے بن جاتے ہیں، اس طرح شریانوں کے غدد میں بھی سدے پیدا ہو جاتے ہیں، جو کہ امراض قلب وانجائنا کا سبب بنتے ہیں، اگر سدہ گردوں کی شریانوں میں پیدا ہو جائے تو پھر خون کا دباؤ بڑھ کر ہائی بلڈ پریشر کی شکایت ہو جاتی ہے، ایسے ہی تسکین غدد سے جب سدے جلد کے قریب پیدا ہو جاتے ہیں تو پھر وہاں پر خون منجمند ہو کر بہق و برص کا عارضہ ظاہر ہو جاتا ہے، مگر جہاں تک میرا ذاتی تجربہ و مشاہدہ ہے علامت برص بوجہ تصغر جگر و غدد (صفرا) کے سبب پیدا ہوتی ہے، اس کا کامیاب علاج خشک سرد اور تر سرد ادویہ و اغذیہ ہیں،

زندگی میں مجھے کئی ایک ایسے مریض دیکھنے کا موقع ملا جن کو انجائنا کی تکلیف تھی مگر تشخیص کرنے پر اصل سبب تصغر جگر و غدد (صفرا)

ثابت ہوا، اکثر صفراوی سدے پیدا ہو جاتے ہیں، اسی طرح صفراوی رسولیاں بھی ہوتی ہیں، ان کا علاج گرم تر و تر گرم ادویہ و اغذیہ سے کیا گیا، بفضل خدا کامیابی ہوئی،

لہذا! اجوائن تیزابیت سے پیدا شدہ سدے کھولنے، ریاح و پتھری کو خارج کرنے کے علاوہ صلابت جگر و غدد اور طحال کے صلابت کو دور کرتی ہے، پسینہ خوب لاتی ہے، اور اکثر بخاروں میں از حد مفید ثابت ہوتی ہے، تیزابیت کی وجہ سے اگر قارورہ جل کر قطرہ قطرہ آتا ہو، اس کا قہوہ پلانے سے آرام ہو جاتا ہے، افیون کے مضر اور زہریلے اثرات کو بہت جلد دور کرتی ہے، اس کے علاوہ خشک خارش، داد، چنبل اور جلد کے پھوڑے پھنسیاں دور کرنے میں سریع الاثر دوا ہے، اس کے کھلانے اور کسی روغن میں جلا کر بدن پر مالش کرنے سے فوری فائدہ ہوتا ہے،

**29۔اذخر مکی**: یہ بہترین قسم کی تو علاقہ عرب مکہ معظّمہ کی خیال کی جاتی ہے، بہر حال پاک و ہند اور دیگر کئی ممالک میں بھی خودرو پیدا ہوتی ہے، اسے خس بھی کہتے ہیں، پنجابی میں اسے کھوی کہتے ہیں، عام طور پر اس کی جڑ استعمال کی جاتی ہے جو کہ ایک بہترین خوشبو سے بھرپور ہوتی ہیں، اس کے پودا پر سفید رنگ کے پھول لگتے ہیں، جو کہ دور

سے ہی بہت خوبصورت نظر آتے ہیں، ان سے عطر بھی تیار کیا جاتا ہے، جو بہترین مفرح دماغ ہوتا ہے،

مزاج: اکثر اطباء نے اس کا مزاج خشک گرم لکھا ہے، جو کہ قطعی غلط ہے، دراصل اس کا مزاج تر گرم ہے، اس کا جوشاندہ پلانے سے خوب پسینہ آتا ہے، اسی طرح پیشاب بھی بہت کھل کر آتا ہے، پسینہ لا کر بخار اتارنے میں بہت زیادہ سریع الاثر دوا ہے، اس کی جڑیں اکثر مفرح مشروبات میں استعمال کی جاتی ہیں، غرضیکہ جملہ صفراوی امراض کیلئے بہت نافع ثابت ہوتی ہے،

اسبغول: یہ پاک و ہند کے علاوہ دیگر ممالک میں کاشت کیا جاتا ہے بطور دوا و غذا پودا کے بیج استعمال کئے جاتے ہیں،

مزاج، تر سرد، مؤلد و مخرج بلغم، قاطع صفرا ہے، اس لئے تمام خشکی گرمی اور گرمی خشکی کے امراض و علامات دور کرنے میں از حد نافع ثابت ہوتا ہے، جلے ہوئے مقام پر گیلا کر کے لگانے سے فوری ٹھنڈک پڑ جاتی ہے، اور سکون ہو جاتا ہے، علامت سوزاک میں بھی قابل قدر دوا ہے، قاروہ کی جلن کو دور کرتا ہے، معدہ میں جلن و ساڑ ہو کر خونی پیچش کا عارضہ پیدا ہو گیا ہو، ان تمام صورتوں میں اس کی کھیر تیار کر کے کھلانے

سے فوری فائدہ ہوتا ہے، اس مقصد کیلئے ایک مشہور نسخہ حاضر خدمت ہے،

اجزاء: ساگودانہ بیس گرام، اسبغول ثابت دس گرام، تخم ریحان دس گرام، سفیدی بیضہ مرغ دو عدد، دودھ نصف کلو، چینی حسب ذائقہ، بطور کھیر تیار کر کے صبح وشام کھلاویں،

مندرجہ بالا امراض میں اس کا استعمال معجزہ سے کم نہیں ہے، اکثر پھوڑوں پر اس کا پلٹس باندھا جاتا ہے جس سے وہ جلد پک کر مدمل ہو جاتے ہیں۔

31۔ادرک: تازہ ادرک جب اچھی طرح خشک ہو کر سکڑ جاتی ہے تو اسے عام طور پر سنڈھ اور عربی میں زنجبیل کہتے ہیں، یہ تقریباً تمام ممالک میں پیدا ہوتی ہے، رنگت زرد مٹیالی، یعنی خاکستری رنگ کی ہوتی ہے، ذائقہ چرچرا ہوتا ہے، مزاج گرم تر، اس لئے یہ مولد حرارت غریزی، مشتہی، بدن میں صفرا و حرارت پیدا کر کے خون کو گرم کرتی ہے،

افعال واثرات: یہ محرک جگر و غدد ہے، صفرا پیدا کر کے اس کا اخراج بھی کرتی ہے، اس لئے تیزابیت و صفراوی سوزشی امراض وعلامات کیلئے بہت زود اثر دوا ہے، محلل اورام بھی ہے، یہ اپنے قدرتی افعال واثرات کے لحاظ سے دیگر چرچری ادویہ کے مقابلے میں معتدل

مزاج کی حامل ہے، اس چرچرے ذائقہ میں سرخ مرچ، پیاز، تھوم، دار چینی، لونگ، جمال گوٹہ، رائی، سبز مرچ، دھنیا، سفید وسیاہ زیرا، یہ سب مزاجوں کی کمی وبیشی کے ساتھ چرچرے ذائقہ میں شامل ہیں۔

پس یہ نقطہ ذہن نشین فرمالیں کہ بدن انسان میں حرارت کی پیدائش کا تعلق قدرت نے جگر وغدد کے ساتھ قائم کیا ہے، اور یہ طبعی حرارت ہی ایک ایسی چیز ہے جو جسم میں ہضم و تحلیل غذا اور صحت ونشو ونما کے ارتقاء کا کام سرانجام دیتی ہے، اس لئے جو ادویہ بدن میں حرارت پیدا کرتی ہیں ان میں سنڈھ اول درجہ پر معتدل پیدائش حرارت ودوا ہے، یہی وجہ ہے کہ اس کے استعمال سے جگر وغدد کے فعل میں تیزی پیدا ہونے سے حرارت کی پیدائش بڑھ جاتی ہے،

جب جگر کی حالت اعتدال پر رہتی ہے اور اس میں جس طرح طاقت وقوت پیدا ہوتی ہے، اس طرح دیگر اعضاء رائیسہ دل ودماغ میں بھی طاقت ہونے لگتی ہے، اس کے برعکس اگر جگر وغدد میں خرابی پیدا ہو جائے تو پھر دیگر اعضاء بھی متاثر ہونے لگتے ہیں، پس یہ اپنے قدرتی فعل کے مطابق زبردست کاسر ریاح وملین اور دافع ترشی وتیزابیت ہے، ان اوصاف کی وجہ سے درد شکم، درد سینہ، درد نقرس، اور اخراج پتھری کیلئے

بھی ایک مفید دوا ہے، اس کا ایک مرکب حاضر خدمت ہے،

اجزاء: سنڈھ، مرچ سیاہ، سورنجاں شیریں، اجوائن دیسی،

برابروزن سفوف بناویں،

مقدار خوراک: دو تا تین ماشہ ہمراہ پانی، اس سے پیٹ کی ہوا فوراً خارج ہو جاتی ہے، اور تمام جسمانی دردیں دور ہو جاتی ہیں، اس سے بے شمار علامات وامراض کا علاج کیا جاسکتا ہے،

32۔ آسارون: عربی میں اسے تگر کہتے ہیں، اور یہ دو قسم کا ہوتا ہے، جو عام طور پر استعمال ہوتا ہے وہ درخت کی بے قاعدہ گرہیں ہوتی ہیں، یعنی بے ڈھنگی سی جڑیں ہوتی ہیں، ذائقہ تلخ، مزاج گرم تر،

افعال واثرات: محرک جگر وغدد مؤلد صفرا اور دافع رطوبات غلیظ ہے، یہ اپنی طبعی حرارت کی وجہ سے عضلات کا تصلب دور کرتی ہے، اس لئے تمام تیزابیت کے امراض وعلامات کیلئے ایک بہترین دوا ہے،

33۔ اسطوخودوس: دراصل یہ یونان کے جزیرہ میں بکثرت پیدا ہونے والی بوٹی ہے، اس جزیرے کا نام سخادوس تھا، جو کہ بعد میں

بدل کر اسطوخودوس کے نام سے جانا جاتا ہے، یہ بوٹی عرب کے علاقے میں بھی خودرو بکثرت پیدا ہوتی ہے، اس کے پھول نیلے ہوتے ہیں، مزاج خشک سرد، اس لئے مولد خالص سودا اور جاذب رطوبات بلغمی ہے، اسی صفت کی وجہ سے جاروب دماغ کہا جاتا ہے،

نکتہ: لفظ سودا کے معنی خراب خون کے نہیں بلکہ گاڑھے خون کے ہیں، اس لئے لفظ سودا سے گھبرانا نہیں چاہیے، کیونکہ سودا بھی جسم کیلئے ایک اہم جز و حصہ ہے، پس یاد رکھیں خالص صالح سودا پیدا کرنے والی اغذیہ اور ادویہ ہی مقوی خون و مولد خون ہوتی ہیں، مثلاً کشتہ فولاد مقوی خون ہونے کے ساتھ خون بھی پیدا کرتا ہے، اور خون کو گاڑھا بھی کرتا ہے، یہ امر بھی قابل غور ہے کہ جب صفرا پیدا ہوتا ہے تو سودا ختم ہو جاتا ہے، اس کے برعکس جب سودا پیدا ہوتا ہے تو پھر بلغم ختم ہو جاتی ہے، اور پھر جب بلغم پیدا ہوتی تو صفرا ختم ہو جاتا ہے، مگر یہ تینوں عمل جگر و غدد کے تحت سرانجام پاتے ہیں،

34۔ آڑوسہ: اس کو فارسی میں بانسہ کہتے ہیں، دوا میں اس کے پتے استعمال کئے جاتے ہیں، یہ پودا اکثر ممالک میں خودرو پیدا ہوتا ہے اور راولپنڈی میں عام پایا جاتا ہے، وہاں کے لوگ اسے بھیکڑ کہتے

ہیں، مزاج تر گرم، بعض نے اس کا مزاج گرم خشک لکھا ہے اور بعض نے گرم تر لکھا ہے، یہ دونوں مزاج غلط ہیں، کیونکہ اس کے استعمال سے خون میں بلغمی رطوبات بڑھنے لگتی ہیں، خون کی حدت دور ہو کر اس کا قوام پتلا ہو جاتا ہے، جب ٹی بی دوسرے درجہ میں منتقل ہوتی ہے تو پھر غدد وغشائے مخاطی میں شدید سوزش پیدا ہونے لگتی ہے، تو کچھ عرصہ بعد وہاں پر ورم پیدا ہو کر خون آنے لگتا ہے، اکثر منہ کے راستے کھانسی کے ساتھ تھوک میں مل کر آنے لگتا ہے، اگر ورم میں شدت پیدا ہو جائے تو پھر پیپ وخون بذریعہ قے اس قدر خارج ہو جاتے ہیں کہ مریض موقع پر ہی مر جاتا ہے، لہذا برگ بانسہ نزلہ وزکام، صفراوی کھانسی، دمہ اور دق وسل کیلئے تسلی بخش دوا ہے،

نکتہ: دق کے بعد سل کا عارضہ ہوا کرتا ہے، جو کہ سوزش غدد اور سوزش غشائے مخاطی میں شدت پیدا ہونے کے باعث ورم پیدا ہونے سے ہوا کرتا ہے، اگر سینہ کی غشائے مخاطی میں سوزش پیدا ہو جائے تو اسے پھیپھڑوں کا دق وسل قرار دیا جاتا ہے، اگر آنتوں کے غدد میں سوزش پیدا ہو جائے تو اسے آنتوں کا دق وسل کا نام دیا جاتا ہے، اس طرح بدن کے دیگر غدد وغشائے مخاطی میں جہاں جہاں سوزش پیدا ہو

جائے تو وہ اسی جگہ کے عضو کا دق وسل کہلاتا ہے، لہذا ایسی ادویہ جو غدد وغشائے مخاطی کی سوزش خاص کر جگر کی سوزش کو دور کرتی ہے، ان میں بانسہ واحد دوا ہے،

اس مقصد کیلئے ایک نسخہ بھی حاضر خدمت ہے، برگ بانسہ، ملٹھی، سونف، سفید زیرا، گل سرخ، ہر ایک ۵ گرام، ان کو دودھ نصف کلو میں ابال کر چھان لیں، بعد ازاں شہد ۲ تا تین تولہ ملا کر صبح وشام پلاویں، خون بند کرنے میں از حد مفید ہے،

35۔حب الآس: یہ آس نامی درخت کا پھل ہوتا ہے، جو کہ مرچ سیاہ سے قدرے بڑا ہوتا ہے، مزاج، خشک سرد، افعال واثرات: کیمیاوی طور پر بلغم کو گاڑھا کرتا ہے، حابس وقابض ہے، اس لئے جسمانی رطوبات کو بند کرنے میں از حد مفید ہے، اندرونی وبیرونی طور پر استعمال کرنے سے برابر کے فوائد رکھتا ہے،

لہذا! کثرت پسینہ، بغلوں میں زیادہ پسینہ آنا، اسہال، اور ہر قسم کے سیلان کو روکتا ہے، اس کا مشہور مرکب شربت حب الآس ہے،

36۔اندرائن: اسے عربی میں حنظل اور اردو میں تمہ بنگالی میں اندرائن کہتے ہیں، یہ ایک عام مشہور پھل ہے، یہ تقریباً تمام ممالک

پایا جاتا ہے، مزاج خشک گرم،

**افعال واثرات:** مولد سوداوصفرا ہے، ملین ومسہل ہے، قلیل مقدار میں مقوی اثرات رکھتا ہے، اکثر جلاب آور مرکبات میں استعمال کیا جاتا ہے، کئی قسم کے دردوں والے مرکبات میں شامل کیا جاتا ہے، خشک شدہ تمہ سے جو گودا نکلتا ہے اس کو شحم حنظل کہتے ہیں، اس کے تمام اجزاء برابر کے اثرات رکھتے ہیں، قلیل مقدار میں کچلہ کے مدمقابل کام کرتا ہے، نصف چاول کی مقدار میں ممسک ہے،

**افعال واثرات:** خام سوداوی وبلغمی امراض میں نہایت مفید ثابت ہوتا ہے، اسے کسی مرکب میں ملا کر دینا چاہیے،

**تمہ کا ایک خاصہ:** خالص تمہ باریک پیس کر بذریعہ گوند کیکر حب بقدر نخود بنادیں،

**مقدار خوراک:** دو گولی صبح وشام بعد از غذا، اس میں یہ شرط ضروری ہے کہ مریض دیسی گھی کی چوری کھائے، چالیس روز کے متواتر استعمال سے بواسیر ختم ہو جاتی ہے، اور مہکے بھی ختم ہو جاتے ہیں،

**37۔اسپند:** اسے عربی میں حرمل، فارسی میں اسپند کہتے ہیں،

یہ تقریباً تمام ممالک میں خودرو پائی جاتی ہے، مزاج خشک سرد، اس کے تخم استعمال کئے جاتے ہیں،

**افعال واثرات**: یہ خون میں کیمیاوی طور پر گاڑھا پن پیدا کر کے بلغم کا خاتمہ کرتی ہے، آئندہ کیلئے بلغمی رطوبات کی پیدائش رک جاتی ہے، اس لئے جاذب رطوبات ومخرج بلغمی رطوبات، قاتل الکرم، دافع تعفن، گویا جسم کے اندر یا باہر کے تعفن کو دور کرنے میں از حد مفید ہے، دوران خون کو تیز کرتی ہے، مدر حیض ہے، امساک قائم کرنے اور قوت مردانہ کو قائم رکھنے کیلئے ایک کامیاب دوا ہے، اس مقصد کیلئے نسخہ حاضر خدمت ہے،

**اجزاء**: تج قلمی ۵ تولہ، تخم حرمل ۵ تولہ، دونوں خوب باریک پیس کر آخر پر کشتہ چاندی بیس گرام ملالیں، بس تیار ہے،

**مقدار خوراک**: ایک تا ڈیڑھ ماشہ بعد از غذا ہمراہ دودھ، دو دن تک باپرہیز استعمال کر کے قدرت کا کرشمہ ملاحظہ فرماویں، یہ مادہ منویہ میں جراثیم پیدا کرنے کیلئے بھی عمدہ دوا ہے،

علاوہ ازیں، جب سوزش جگر سے پخانے آتے ہوں یا گردوں کی سوزش سے قارورہ بار بار آتا ہو اس وقت اس کا استعمال تریاق

ثابت ہوتا ہے، جسم کی دردوں وملیریا بخار کیلئے بھی مفید دوا ہے، اس کے کثرت استعمال سے قارورہ میں خون آنے لگتا ہے، یہی وجہ ہے کہ ماہواری جاری کرنے میں کامیاب دوا ہے،

مقدار خوراک: ۲ تا ۴ رتی بھر ہمراہ پانی یا کسی مناسب بدرقہ سے دیں،

38۔ اشق: یہ ایک قسم کا گوند ہوتا ہے، اسے عربی میں اوراق الذہب اور فارسی میں اوشہ کہتے ہیں، یہ مختلف سائز کی ڈلیاں ہوتی ہیں، اگر ان کو پانی میں حل کیا جائے تو دودھ کی مانند شیرہ سا بن جاتا ہے،

شناخت: رنگت زردی مائل، ذائقہ تلخ، مزاج، گرم خشک،

افعال واثرات: مولد صفرا خالص، محرک جگر وغدد اور غشائے مخاطی ہے، یہ ملین و مسہل کا کام بھی کرتا ہے، اس لئے قاتل کرم، اور ملین ہونے کے علاوہ گردہ ومثانہ کی پتھریوں کو ریزہ ریزہ کر کے نکالتا ہے، اور بواسیر کے مسوں کیلئے محلل و مفتح ہے، دائمی قبض کیلئے سریع الاثر ہونے کی وجہ سے جمی ہوئی بلغم کو اکھاڑ کر پھینک دیتا ہے، جملہ تیزابیت کے امراض کے خاتمہ کیلئے ایک کامیاب دوا ہے، اگر اس گوند سے کسی گرم خشک دوا کے مرکب کی گولیاں تیار کی جائیں تو دوا کے اثرات کئی گنا بڑھ

جاتے ہیں،

ایلوا: اسے عربی اور فارسی میں مصبر کہتے ہیں، یہ گودا کنوار گندل سے تیار کیا جاتا ہے، کسی زمانہ میں ترکی کے علاقہ سقوطر سے آتا تھا، جوکہ نہایت اعلیٰ قسم کا ہوتا تھا،

شناخت: اس کی سیاہ رنگ کی شیشہ کی طرح چمکدار ڈلیاں ہوتی ہیں، جب اسے پیسا جائے تو زرد رنگ کی جھلک نظر آتی ہے،

مزاج: خشک گرم ملین و مسہل، ذائقہ کڑوا، جی متلانے والا ہوجاتا ہے،

مقدار خوراک: دورتی تا ایک ماشہ بعد از غذا،

افعال واثرات: مسہل کے ہیں، اس کے استعمال سے بدن میں خشکی پیدا ہونے لگتی ہے، جس وجہ سے بلغم کا خاتمہ ہونے لگتا ہے، اور متعفن زخم اندرونی کھلانے سے اور بیرونی پر زرور لگانے سے مدمل ہوجاتے ہیں، اور کیڑے مرجاتے ہیں، حاملہ عورت اور بواسیر کے مریض کو ہرگز نہ دیں، تمام ایسے امراض جو بلغم کی وجہ سے (ضعف جگر و غدد) سے پیدا ہوتے ہوں ان کیلئے ایک تیر بہدف دوا ہے،

آتیس: یہ اونچے مقام کے پہاڑی علاقوں کی بوٹی ہے، جس کی جڑیں بطور دوا استعمال کی جاتی ہے،

شناخت: جڑیں باہر سے خاکی رنگ کی اور اندر سے سفید رنگ کی ہوتی ہیں، ذائقہ نہایت کڑوا ہوتا ہے، مزاج: خشک سرد،

افعال واثرات: انتہائی قابض وممسک ہے، یہ میٹھا تیلیہ کا قائم مقام زہر ہے، جو کہ خطرناک نہیں ہے،

فوائد: معدہ وامعاء کے مزمن اسہال اور نوبتی بخاروں کی کونین سے بہتر دوا ہے، اکثر زہروں کا تریاق بھی ہے، پیٹ کے کیڑے مار دیتی ہے، اور دیرینہ امراض کے بعد کی کمزوری دور کرنے میں بہت مقوی ثابت ہوتی ہے،

آملہ: یہ پاک وہند میں بکثرت پیدا ہوتا ہے، اس پودا کا پھل بطور دوا استعمال کیا جاتا ہے، اور بطور غذا بھی مربہ کی شکل میں کھایا جاتا ہے، دیگر کئی قسم کے مرکبات میں بھی ڈالا جاتا ہے،

مزاج: خشک سرد، مسکن جگر ومحرک قلب ہے، قابض اثرات کا حامل ہے، بلغمی امراض، ضعف جگر وغدد کیلئے ایک مفید دوا ہے، دیگر

صفراوی امراض میں بھی بالخاصہ مفید ہے، خوب بھوک لگاتا ہے، خون بنانے میں معاون ثابت ہوتا ہے،

اذراقی: فارسی میں اسے قاتل الکلب اور عربی میں اذراقی اور اردو میں کچلہ کہا جاتا ہے، یہ پودا کا پھل ہوتا ہے، جو کہ مختلف ادویہ میں ملا کر استعمال کیا جاتا ہے، اور جسمانی قوت بحال کرنے وجسمانی دردوں سے نجات پانے کیلئے اس کی گولیاں تیار کی جاتی ہیں، اس کا ایک مشہور مرکب معجون اذراقی ہے، جو کہ بے شمار بلغمی امراض کیلئے از حد مفید ہے، یہ خالص حالت میں نہیں کھانا چاہیے، بلکہ قوت بحال کرنے کیلئے یہ مرکب تیار کرلیں،

اجزاء: زعفران، کچلہ مدبر، مرچ سیاہ، جدوار خطائی، جاوتری، برابروزن، حب بقدر مرچ سیاہ بناویں،

مقدار خوراک: ایک عدد صبح وشام، بعد از غذا ہمراہ دودھ نصف کلو،

فوائد: جملہ بلغمی امراض، جریان، لیکوریا، مردانہ کمزوری، کیلئے بہترین دوا ہے، دو تین ہفتے متواتر استعمال کے بعد طاقت کا ملاحظہ فرمالیں، اگر مریض کے بدن میں خون کی کمی ہو تو پھر اس نسخہ میں کشتہ

فولاد بھی برابر وزن ملا سکتے ہیں،

غذا: دیسی گھی کی چوری، دودھ، مکھن، بکرے کا گوشت، نیم برشت دیسی انڈا، کا استعمال بھی کریں،

# ایک تحقیقی جائزہ ومشاہدہ

## روزمرہ کے استعمال ہونے والی جڑی بوٹیوں

### سے روشناسی اور تعارف ادویہ

ذیل میں ایسی جڑی بوٹیوں سے روشناس کروانے کی جسارت کر رہا ہوں جن کا یقینی مزاج تر گرم وتر سرد ہے،

افعال واثرات: ان کے استعمال سے غدد بلغمی یعنی لمفائیٹک گلینڈز فوراً متاثر ہوکر جسم میں بلغمی رطوبات صالح (کھاری پن) پیدا کرنے لگتا ہے، پھر ان کا بدن کے اندر ترشح شروع ہو جاتا ہے، ان کے کثرت استعمال سے ایک طرف جگر وغدد میں ضعف پیدا ہونے لگتا ہے تو دوسری طرف تصغر جگر وغدد (صفرا) کی وجہ سے جب جگر وغدد سکڑ گئے ہوں، خون میں شدید حدت پیدا ہوگئی ہو، خون کا قوام بگڑ گیا ہو، جس وجہ سے شدید صفراوی علامات پیدا ہوگئی ہوں، ان کے خاتمہ کیلئے اکسیر

صفت وتیر بہدف ثابت ہوتی ہیں،

نوٹ: ان ادویہ کا استعمال مرض کی حد تک رکھیں، ورنہ بلاوجہ وبلاضرورت بکثرت استعمال کرنے سے جگر وغدد شدید ضعف میں مبتلا ہو جائیں گے، جس سے ازسرنوکئی قسم کے امراض کا سامنا کرنا پڑے گا،

لہذا پہلے بدن میں کیمیاوی طور پر عمل کرنے والی ادویہ کا اندراج کیا جاتا ہے،

(ان سب کا مزاج تر گرم ہے)

کیوڑہ، گل عباسی، موم، گوکھرو، املتاس، خربزہ، ملٹھی و ملٹھی کا ست، سنبھالو، شکر تیغال، شہد، شیر خشت، اونٹ کٹار، باؤبڑنگ، پتھر توڑ، بادرنجبویہ، کاکنج، سرطان نہری، شاہترہ، حجر الیہود (سنگ یہود) آک وشیر مدار، اشنان، سجی کھار، جوکھار، قلمی شورہ، سہاگہ، بندق، الائچی خورد، الائچی کلاں، انار شیریں، اندر جو شیریں، اسگندھ، بدھارا، اوٹنگن، بھوا، کرنڈ، شقاقل، ثعلب مصری، ثعلب دانہ، ثعلب پنجہ، سفید موصلی، بکن، زقوم، چنبیلی، موتیا، ہرن کھری، سفید زیرا، دھنیا، سمندر سوکھ، بیج بند، تخم تالمکھانہ، تخم بلنگو، لسوڑیاں، بانسہ، سونجاں شیریں، تخم گاجر، مولی وتخم مولی، شلغم، اسرول، نک چھکنی، صندل، گل سرخ، گاؤزبان، گل

گاؤزبان، گل سیوطی، گل نیلوفر، کنول گٹہ، تخم لاجونتی، خطمی وخبازی، خس، سقمونیا، حب النیل (کالا دانہ) فرنجمشک، کنوچہ، کھرنی، کافور، گلو، مکو، گل دھاوا، آش جو، اروی، اسبغول، بہدانہ، بیدمشک، بِش (میٹھا تیلیہ) بھنڈی، بہوپھلی، پیٹھا، تخم تربوز، خیارین، خرفہ، کاسنی وتخم کاسنی، مغز کدو، جو، چاول، ساگودانہ، سنکھا ہولی، ہزار دانی، سنبل، کتیرا، کھیرا، دوب گھاس، دودھ، روغن گل، سدا سہاگن، گوندنی، اورکائی وغیرہ،

نوٹ: جب کسی مریض کے بدن میں یعنی خون کے اندر تیزابیت کے مادے یا صفراوی مادے شامل ہوگئے ہوں، خون گاڑھا ہو گیا ہو، یا خون کے اندر حدت (گرمی) پیدا ہوگئی ہو، یا بدن میں پانی کی کمی ہوگئی ہو، اور خشکی بڑھ گئی ہو، ایسی صورت میں ان کا استعمال سونے پر سہاگہ کا کام کرتا ہے، اور یہ ادویہ تیر بہدف ثابت ہوتی ہیں،

---

2۔ یہاں پر ایسی ادویہ کا اندراج کیا جاتا ہے، جن کا مزاج خشک سرد ہے،

**افعال واثرات:** یہ بدن میں کیمیاوی طور پر عمل کرکے خون کو گاڑھا کرتی ہیں، مقصد ان کے استعمال سے جگر کے اندر تصلب

(تیزابیت) پیدا ہونے کا عمل جاری ہو جاتا ہے، اور بلغمی رطوبات خشک ہونے سے بلغمی امراض سے نجات ملنے لگتی ہے، ان کے استعمال سے صفرا کی پیدائش رک جاتی ہے، جو تھوڑا بہت صفرا موجود ہوتا ہے، وہ بدن کی تعمیر میں خرچ ہو جاتا ہے، اور تیزابیت کی پیدائش بڑھنے لگتی ہے،

مقصد: ان ادویہ کے بکثرت استعمال سے جسم میں سوداوی و تیزابیت کے امراض پیدا ہونے لگتے ہیں، اور خون کا قوام گاڑھا ہونے لگتا ہے، یہی وجہ ہے کہ بدن کے اندر بعض مقامات پر شریانوں کے اندر سدہ (کلاٹ) پیدا ہو جاتا ہے، جس وجہ سے بلڈ پریشر ہائی کی شکایت کے ساتھ مقامی طور پر شدید درد بھی ہونے لگتا ہے، ان حالات میں علامت انجائنا بھی ظاہر ہونے لگتی ہے، مجھے بعض ایسے مریض بھی دیکھنے کا موقع ملا ہے جن کے سر کی عروق شعریہ میں سدے پیدا ہو چکے تھے ان کی وجہ سے بلڈ پریشر ہائی ہونے کے علاوہ شدید درد بھی ہوتا تھا، مریض کو دورہ پڑ جاتا اور وہ بے ہوش ہو جاتا تھا، گاہے زبان بھی کٹ جاتی، یہ آدمی امریکا میں بیس سال سے رہائش پذیر تھا اور دورہ روکنے کیلئے 35 گولیاں روزانہ امریکا کی تیار شدہ کھاتا تھا، مگر پھر بھی ہفتہ میں دو تین دورے پڑ جاتے تھے، یہ آدمی دو ماہ کے متواتر علاج سے

بفضل خدا صحت یاب ہو گیا، اور اپنے کاروبار میں مشغول ہے، مذکورہ ادویہ کے جو اوصاف بیان کئے گئے ہیں، ان کے مطابق ایسے امراض کا علاج کرنے کیلئے جادو اثر ثابت ہوتی ہیں، مگر وہ امراض جو ضعف جگر وغدد کی وجہ سے پیدا ہوتے ہیں، ان ادویہ کے استعمال سے جگر اپنی اصل حالت پر آجاتا ہے،

## جز نمبر 1 اور 2 ادویات کا گروپ
## مزاج خشک سرد تا خشک گرم

**مزاج خشک سرد:** گوبھی، چقندر، آڑو، آلو بخارا، املی، تمر ہندی، آلوچہ، آم خام، آملہ، ہلیلہ، بلیلہ، ابرک سیاہ وسفید، آتمیں، ارحر، حرمل، آقاقیا، دھتورہ، امرود، انار ترش، ہر ترش پھل، افیون، کوکنار، خشخاش، باجرہ، باقلا، ببول، بلوطہ، بنفشہ، بیر، بینگن، بیلگری، حب القلت، بابونہ، کالی زیر، پوست انار، ترنج، طوطیا، تج، جامن، جلاپہ، رتن جوت، جوار چائے، زوفہ، زرشک، کچنال، چوب چینی، زہر مہرہ، تمام

حجریات، دم الاخوائن، گیرو، گل ارمنی، سنگجراح، گاؤدنتی، چھالیہ، سم الفار سفید، سنگترہ، پھٹکڑی، سیب، شادنج، طباشیر، سماق دانہ، سرو، مازو، عناب، کاکڑسنگی، کاکنج، کاپھل، کتھ، کرنجوہ، لودھ پٹھانی، لاجورد، لفاح، مچھلی، مسور، منڈوا، موچرس، موٹھ، نارجیل دریائی، نقرہ، ہیرا کیسس، یاقوت، زمرد، الماس،

مندجہ بالا جملہ ادویہ ضعف جگر وغدد (بلغمی امراض) کا علاج کرنے میں جادواثر ہیں،

جز نمبر 2۔ اب ایسی ادویہ کا گروپ پیش خدمت کیا جاتا ہے، جو سودا پیدا کرنے کے ساتھ ساتھ صفرا بھی پیدا کرتی ہیں، یعنی مرکب خلط پیدا کرتی ہیں،

یہ اس وقت استعمال کی جاتی ہیں، جب بدن میں حرارت کی کمی ہو، بلغمی علامات کا زور ہو، یا خالص سودا جمع ہونے کی وجہ سے کوئی خشک قسم کی علامت و مرض ہو، پس ان کے استعمال سے تری سردی اور خشکی سردی کے امراض دور ہوتے ہیں، ادویات کا گروپ یہ ہے،

گروپ نمبر 2۔ مزاج: خشک گرم: دارچینی، لونگ، جائفل، جوتری، عاقرقرحا، جندبیدستر، کچلہ، ابہل، مرمکی، شنگرف، تمہ

کرم مخمل، پیاز، پھوکرمول، پان، تانبہ، جنطیانہ، چرائیتہ، خولنجاں، دار چکنار، رسکپور، بارہ سنگھاہ، زراوندطویل، زراوندمرحرج، بالچھڑ، سنگدانہ مرغ، شراب، عودصلیب، کدو تلخ، کلونجی، گھیکوار، غاریقون، منقہ، خوب کلاں، کٹکی، چھوہارا، تربدسفید، وغیرہ،

مندرجہ بالا ادویات انتہائی خطرناک علامات وامراض میں استعمال کی جاتی ہیں، جبکہ جسم میں طبعی حرارت کی کمی ہوگئی ہو، مریض ٹھنڈا ہوگیا ہو،

مثلاً: علامت ہیضہ، یانمونیہ، سرسام وغیرہ

---

نمبر 3۔ اب ایسی ادویہ کا اندراج کیا جاتا ہے جن کا مزاج گرم خشک ہوتا ہے،

**افعال واثرات:** یہ بدن میں کیمیاوی طور پر اپنا فعل انجام دیکر خالص صفرا پیدا کر کے تیز ابیت کی علامات وامراض سے نجات دلاتی ہیں، کیونکہ ان کے استعمال سے بدن میں طبعی حرارت (آکسیجن) پیدا ہونے لگتی ہے، جس وجہ سے شدید سوداوی علامات کا صفایا ہو جاتا ہے، چونکہ ان کے استعمال سے گاڑھا خون رقیق ہونے لگتا ہے، اور سدے

وخون کے اندر جو فاسد مادے پیدا ہو چکے ہوتے ہیں، وہ تحلیل ہو کر خارج ہونے لگتے ہیں، مگر دوسری طرف ان کے کثرت استعمال سے جگر و غدد میں تصغر پیدا ہونے کا عمل شروع ہو جاتا ہے، اس لئے ان کا استعمال مرض کی حد تک کرنا چاہیے، ورنہ خون میں حدت پیدا ہو کر کئی خوفناک علامات پیدا ہونے لگتی ہیں،

مثلاً: یرقان اصفر، بدن پر سوزش وتھوتھر، گبھراہٹ، خفقان القلب، سوٗ القینہ، استسقاء زقی، جلودھر، گردوں کا فیل ہو جانا، ہیپا ٹائٹس سی، سوزش جگر و غدد، سوزاک، سرعت انزال، ذکاوت حس، مستورات میں عسر طمث، اٹھرا، اختناق الرحم، انقلاب رحم وغیرہ،

ادویات کا گروپ یہ ہے، اجوائن دیسی، تیزپات، رائی لہسن، اخروٹ، پستہ، بٹیر، بچھ، تارا میرا، بچھو، تیلنی مکھی، جگنو، چڑیا، شتر مرغ، جمالگوٹہ، حلتیت (ہینگ) زرنباد، زرنیخ (ہڑتال ورقیہ) زعفران، سورنجاں تلخ، سونا، حب القرطم، کریلہ، گینڈا، انجدان، گندھک، شیطرج ہندی، وغیرہ،

گروپ نمبر 2۔ اب ایسی ادویات کا اندراج کیا جاتا ہے جو کہ مشینی طور پر اپنا فعل سرانجام دیتی ہیں، یہ گرم تر مزاج کی حامل ہوتی

ہیں، ان کے استعمال سے تمام سوداوی وتیزابیت کی شدید علامات وامراض اور تصغر جگر وغدد کے فعل سے جو علامات پیدا ہوتی ہیں، وہ دور ہو جاتی ہیں، اور مریض بفضل خدا صحت یاب ہو جاتا ہے،

ادویات کا گروپ: برنجاسف، دار ہلد، درونج عقربی، رسونت، نیم، رودنتی، سرس، سہانجنہ، افسنتین، افتیمون، انیسوں، اکلیل الملک، انزروت، مغز بادام شیریں، بکائن، بید مشک انجیر، پستہ، پپلا مول، مگھ، مرچ سیاہ، سنڈھ، جدوار خطائی، روغن زیتون، روغن تارامیرا، روغن رائی، سنا مکی، ریوند خطائی، تخم سویا، تخم کرفس، تخم کشوث، کیکر وند، گھی، مالکنگنی، نوشادر، مکو، عنب الثعلب، ریوند اعصارہ، گل عافث، پلاس پاپڑہ، قسط شیریں،

ان کے استعمال سے تمام سوداوی امراض اور تمام کیمیاوی صفراوی امراض سے نجات مل جاتی ہے، چونکہ ان کے ذریعے خون کا قوام درست ہو کر فاسد مادے خارج ہو جاتے ہیں،

نوٹ: مندرجہ بالا گروپ وائز ادویات کے افعال واثرات

نمبر 1۔ پہلے گروپ کی ادویات جن کا مزاج تر گرم وتر سرد ہے، ان کے استعمال سے غدد بلغمی فوری طور پر متاثر ہو کر بلغمی رطوبات کا

اخراج کر کے خون میں شامل کرنا شروع کر دیتا ہے، ان ادویہ کا بکثرت استعمال جگر و غدد میں ضعف کا سبب بنتا ہے، لہذا مرض کی حد تک دیں،

نمبر 2۔ دوسرے گروپ کی ادویہ جن کا مزاج خشک سرد و خشک گرم بیان کیا گیا ہے، یہ کیمیاوی مشینی طور پر خون کے اندر سوداو تیزابیت پیدا کر کے بلغمی امراض کا صفایا کرتی ہیں، مگر ان کا بکثرت استعمال جگر و غدد میں تصلب (تسکین) کا باعث بنتا ہے، لہذا مرض کی حد تک استعمال کریں،

نمبر 3۔ تیسرے گروپ کی ادویہ جن کا مزاج گرم خشک و گرم تر تحریر کیا گیا ہے، ان کے استعمال سے کیمیاوی طور پر صفرا پیدا ہو کر خون میں شامل ہونے لگتا ہے، اور تیزابیت کے امراض ختم ہونے لگتے ہیں، مگر ان کا بکثرت استعمال جگر و غدد میں تصغر کا باعث بن جاتا ہے، لہذا مرض کے خاتمہ تک ہی استعمال کریں،

پس آپ نمبر ا گروپ کی ادویہ سے خون کے اندر بلغمی رطوبات، نمبر ۲ کی ادویہ سے خون کے اندر خلط سودا، اور نمبر ۳ کی ادویہ کھلا کر خون کے اندر رطوبت صفرا پیدا کر سکتے ہیں،

# ضروری طبی نکات

یاد رکھیں! جب خون میں کھاری پن زیادہ بڑھ جاتا ہے تو قارورہ سفید رنگ کا آتا ہے، ۲۔ جب خون میں ترشی و تیزابیت ضرورت سے زیادہ ہو جائے تو قارورہ سرخ رنگ کا آتا ہے، ۳۔ جب خون میں نمک (صفرا) کے اثرات ضرورت سے زیادہ ہو جائیں تو قارورہ زرد رنگ کا آیا کرتا ہے،

ان نکات کو اس طرح بھی سمجھ سکتے ہیں،

نمبرا کی ادویہ کھلانے سے جگر و غدد میں ضعف پیدا ہوتا ہے، دوسرے لفظوں میں بلغمی امراض پیدا ہونے لگتے ہیں،

نمبر۲ کی ادویہ کھلانے سے مراد، جگر و غدد کے اندر تصلب پیدا ہونے لگتا ہے، جس سے سوداوی و تیزابیت کے امراض پیدا ہونے لگتے ہیں،

نمبر۳ کی ادویہ کھلانے سے جگر و غدد میں تصغر پیدا ہونے لگتا ہے، اور صفراوی امراض پیدا ہوتے ہیں،

طریقہ علاج: نمبرا کے امراض کا علاج نمبر۲ کی ادویہ کھلا کر

کریں، نمبر۲ کی امراض کا علاج نمبر۳ کی ادویہ کھلا کر کریں، اسی طرح نمبر۳ کے امراض کا علاج نمبر ا کی ادویہ سے کریں،

مقصد: تمام بلغمی امراض دور کرنے کیلئے خشک سرد و خشک گرم ادویہ دیں،

۲۔ تمام سوداوی و تیزابیت کے امراض دور کرنے کیلئے گرم خشک و گرم تر ادویہ سے کریں،

۳۔ تمام صفراوی امراض دور کرنے کیلئے نمبر ا کی ادویہ دیں،

نکتہ خاص: ترشی بدن و خون کا ایک اہم و مؤثر جز ہی نہیں بلکہ زندگی اور کائنات کا ایک لازمی جز ہے، کیونکہ اس کے بغیر نہ صرف جسم و خون بلکہ زندگی اور کائنات نامکمل ہیں،

پس یاد رکھیں! اس کائنات اور زندگی میں جس قدر بھی اشیاء پائی جاتی ہیں چاہے وہ مادہ کی شکل میں غذا، دوا، یا زہر ہوں، یا محلول اور ہوا کی حالت میں پائی جائیں، وہ تمام کی تمام تین ذائقوں اور تین رنگوں میں پائی جاتی ہیں، وہ تین حالتیں درج ذیل ہیں، ا۔ کھار، ۲۔ ترشی، ۳۔ نمک، ان کی بناوٹ قدرتی طور پر کچھ اس طرح ہے،

ا۔ پانی یا کھار: یہ ایک قدرتی مرکب ہے، اور ہر چیز کی بنیاد یا

بیج پانی ہے، اس لئے جب کھار میں خمیر پیدا ہوتا ہے، تو پھر اس کے نتیجہ میں ترشی پیدا ہوتی ہے، اس کے بعد جب خالص ترشی میں کھار از سر نو شامل ہوتی ہے تو ان کے ردعمل میں نمک بن جاتا ہے،

شناخت: کھار کا رنگ سفید و آسمانی ہوتا ہے، مگر گاہے پیلا رنگ (صفرا) میں جب نیلا رنگ (کھار) برابر کی شامل ہو جائے یا کسی قدر زیادہ بھی شامل ہو جائے تو رنگ سبز ہو جایا کرتا ہے،

۲۔ترشی کا رنگ سرخ،

۳۔نمک (صفرا) کا رنگ زرد ہوتا ہے،

## خصوصی تعارف ادویہ

1۔ایسی ادویہ جن کا مزاج تر گرم و تر سرد بیان کیا گیا ہے اور ان سے تعلق رکھنے والی دیگر تمام ادویہ واغذیہ کے استعمال سے آتشکی زہر پیدا ہوتی ہے، دوسرے لفظوں میں غدہ بلغمی اپنے قدرتی فعل کے مطابق بلغمی رطوبات کا اخراج شروع کر دیتا ہے، ان کا بکثرت استعمال ضعف جگر و غدد کا موجب ہوتا ہے،

2۔دوسرے نمبر پر تمام ایسی ادویہ واغذیہ جن کا مزاج خشک سرد و خشک گرم تحریر کیا گیا ہے، ان کے علاوہ دیگر اسی قبیل سے تعلق رکھنے

والی ادویہ بھی خون کے اندر سودا وتیزابیت (بواسیری زہر) پیدا کرتی ہیں، اوران کا بکثرت استعمال سے جگر وغدد میں تصلب پیدا ہونے لگتا ہے، 3۔وہ تمام ادویہ جن کا مزاج گرم خشک وگرم تر تحریر کیا گیا ہے، ان کے علاوہ دیگر اسی خاندان کی ادویہ بھی خون کے اندر سوزا کی زہر (صفرا) پیدا کرتی ہیں، اوران کا بکثرت استعمال جگر وغدد میں تصغر پیدا کرنے کا موجب ہوتا ہے یعنی وہ اپنے حجم میں سکڑنے لگتے ہیں،

## کامیاب علاج کیلئے طریقہ استعمال

قصہ مختصر: بلغمی امراض کا کامیاب علاج کرنے کیلئے آپ خون کے اندر تیزابیت پیدا کرنے والی ادویہ دیں،

۲۔تمام سوداوی وتیزابیت کے امراض سے نجات دلانے کیلئے آپ خون کے اندر صفرا پیدا کرنے والی ادویہ واغذیہ کھلا کر دکھی انسانیت کو نجات دلائیں،

۳۔تمام صفراوی امراض دور کرنے کیلئے آپ خون کے اندر بلغمی رطوبات پیدا کرنے والی ادویہ اور اغذیہ دیں،

لہذا مندرجہ بالا طریقہ علاج آپ کی کامیابی کا ہموار راستہ ہے، اسے ذہن نشین فرمالیں، شکریہ۔

# فرہنگ ادویہ / ادویہ نباتیہ

| مشہور طبی نام | انگریزی نام | نباتی / لاطینی نام |
|---|---|---|
| آبنوس | Ebony | Diosdohyus Ebeni Kqcing |
| آس | Myxtlel | Mrtus Communis Lin |
| آک | Mudak | Calortopis (spp) |
| آلو | Potato | Solanum Tuberosum Linn |
| آلو بخارا | Prunus | Prunus Domestica Linn |
| آم | Mango | Mangireta Rindica |
| آملہ | Emblic Myrobalan | Emblica officinalis Gaerth |
| ابہل | Savin Berry | Juneperus Sabina |
| اتیس | Atees | Aconitum Heterophyllum Wall |
| اٹنگن | Ahrhar Seeds | Blepheris Eduhis Pess |
| اجوائن | Ajowa | Ptycotis Ajowan DC |
| اخروٹ | Walnut | Jugulans Regia Linn |
| اذراقی | Nuxvomica | Strychnos Nuxvomica Linn |

| | | |
|---|---|---|
| Andropogon Schacnar This(Linn) | Rusa Grass | اذخر |
| Terminaha Arjuns Linn | Arjun | ارجن |
| Ricinnis Communis Linn | Castr-Oil Plant | ارنڈ |
| Adhatoda Vasica nees | Adhatoda | اڑوسہ |
| Asarum Ewro Peceaum Linn | Asarum | اسارون |
| Plantagoovata Forst | Ishapgvl | اسپغول |
| Peganum Harmala Linn | Harmal | اسپند |
| Rauwlfia Serpintina Benth | Rauwlfia | اسرول |
| Lavlndula Steochas Linn | Stoecados | اسطوخودوس |
| Withania Somnifera Dunai | Withania | اسگند |
| Dorema Ammoniacum D-Don | Ammoniacum | اشق |
| Usnia Longissima Linn | Usnea | اشنہ |
| Saracaindica Linn | Asoka | اشوک |
| Glycyrrhiza Glabra Linn | Liguorice | اصل السوس |
| Artemisia Absinthium | Absanthium | افسنتین |
| Papaver Soniferum Linn | Opium | افیون |
| Trigonella Uncata Linna | Crescent Legnum | اکلیل الملک |

| | | |
|---|---|---|
| Eleh-ua Cards Momum Maton | Cardamom | الائچی |
| Amomumsubulum Roxb | Greater Cardamum | الائچی کلاں |
| Linum Usitatissimum Linn | Linseed | السی |
| Psididium Gnajava Linn | Guava | امرود |
| Cassiafistula Linn | Purging Cassta | املتاس |
| Tamarindus Indicus Linn | Tamarind | املی |
| Punica Granatum Linn | Pomegaanate | انار |
| Polijgonumbistorata Linn | Bistorta | انجبار |
| Ficus Carica Linn | Fig | انجیر |
| Ficus Hiepida Linn F | Wild Fig | انجیر دشتی |
| Citrullus Colocynthisschred | Colocynth | اندرائن |
| Hollerrheaa Antidycenterica Wall | Kurchi | اندرجو تلخ |
| Wrightia Tincloria R.Br. | Sweet Inderjo | اندرجو شیریں |
| Astragalas Sarcacola Dymwck | Sarcacol | انزروت |
| Vitis Vinifera | Grape | انگور |
| Ananas Sativas Schutt | Pineapple | اناس |

| | | |
|---|---|---|
| Pimpinellanisam Linn | Aniseed | انیسوں |
| Irisensata | Orris | اریسا |
| Aioe Barbadensis Mill | Aloes | ایلوا |
| Psoralea Corylibolia Linn | Psoralea Seeds | بابچی |
| Maticaria Chamomilla Linn | Chamomile | بابونہ |
| Prunus Amygdalus Batsch | Almond | بادام |
| Prunus Amygdalus Amara Linn | Bitter Almod | بادام تلخ |
| Fagonia Arabica Linn | Khorasan Thorn | بادآورد |
| Mellisa Officinals Linn | Montain Balm | بادرنجبویہ |
| Zantogo Major Linn | Plantain | بارتنگ |
| Visisfebs linn | Broad Bean | باقلا |
| Embelia Ribes Brunt | Embelin | بائوبڑنگ |
| Careya Arborea Roxb | Kumbi | بائے کھمبہ |
| Acacia Arabica Willd | Babul | ببول |
| Chenapodeum Album Linn | Goo,sfoot.Plant | بتھوا |
| Acorus Calamus Linn | Calamus | بچھ |

| | | |
|---|---|---|
| Pueratia Tuberosa Dc | Indian kudz | بداری کند |
| Ficus Benga Levsis | Banyantree | برگد |
| Antlmisia Vulgaris linn | Artemisia | برنجاسف |
| Echinop"tsp" | Thistle Herb | برہم ڈنڈی |
| Hydrocotyle Asiatica Linn | Penny Wort | برہمی |
| Hyocyamus "spp" | Henbane | بزرالبنج |
| Polyiodium Vulgare Linn | Polypody | بسفائج |
| Trianthema Portulacastrum Linn | Hogweed | بسکھپر |
| Meba Azadarach Linn | Bead Tree | بکائن |
| Commiphora Opoballamum Linn | Balsan | بلسان |
| Quercus Incana Engl | Grey oak | بلوط |
| Luffaechinata Roxb | Bristly Luffa | بنڈال |
| Violo Odorata Linn | Voilet Herb | بنفشہ |
| Pyrethrum Indicurn Linn | Sweet Pelitory | بوزیدان |
| ClerodIndrugm Serratum Linn | Indian Quassia | بھارنگی |
| Pinus Longifolia Roxb | Oleo Resin Of Pine | بہروزہ |

| | | |
|---|---|---|
| Semicarpus Anacbrdium Linn | Marking Kut | بھلانواں |
| Centaures Behen Linn | Behfn | بہمن |
| Hibiscus Escullntus | Lady,s Finger | بھنڈی |
| Cannabis Satina Linn | Hemp Plaint | بھنگ |
| Ealipta Alba Hsak | Eclipta | بھنگرہ |
| Cydonia Obionga Mill | Quince Seeds | بہی |
| Cydonis Oblonga Mill | Quince Fruit | بہدانہ |
| Terminalia Belerica Roxb | Beleric Myrobalan | بہیڑہ |
| Sida Cardifolia Linn | Avoriciovs Seeds | بیجبند |
| Salix Caprea | Musk Willow | بیدمشک |
| Aconitum Napellus Linn | Aconite | بیش |
| Aegle Marmalaos Corr | Bael Fruit | بیل پھل |
| Spinacia Oleracea Linn | Spinach | پالک |
| Rhinacanthus Nasatus Kurz | Antinngworm Plant | پالک جوہی |
| Caricapapaya Lion | Papaya | پپیتہ |
| Adiantu Capillus-Vereres Linn | Maiden-nair Fern | پرسیاؤشاں |

| | | |
|---|---|---|
| Pistachivera Linn | Pistachio Nut | پستہ |
| Saxitraga Lingulata Wall | Saxifraf Plant | پکھان بید |
| Butea Frondosa Roxb | Butea Seeds | پلاس پاپڑہ |
| Gossy Pium "spp" | Cotton Seeds | پنبہ دانہ |
| Cassiafora Linn | Ringworm Plant | پنواڑ |
| Menth "spp" | Mint | پودینہ |
| Fbalictrum Foliplism | Piarang | پیارانگا |
| Allium Cepa Linn | Onion | پیاز |
| Benincasa Hespida "Thumb"Cogn | White Pumpkin | پیٹھا |
| Fius Religiosa Linn | Peepal Tree | پیپل |
| Astracantha Loigi Foria Nees | Astracantha | تالمکھانہ |
| Lpoenoea Turpethum R.Br | Turpeth | تربد |
| Citrullus Vuigasis Schard | Water Milon | تربوز |
| Lupinus Albus Linn | White Lupine | ترمس |
| Valenara Wallichi De | Wild Valerian | تگر |
| Sesamum Indicum Linn | Sesamum | تل |

| | | |
|---|---|---|
| Nicotiana Tobacum Linn | Robacco | تمباکو |
| Morus Indica Linn | Mulberry | توت |
| Lepidium Iperis Linn | Lberis | تودری |
| Euphorpia Nesripholia | Common Milk Hedge | تھوہر |
| Orenis Latifolia | Salep | ثعلب مصری |
| Eugilia Jambuiana Linn | Jamol | جامن |
| Rerula Galbanucs Boim | Galbanum | جاؤشیر |
| Myis Tica Trgrance Hoott | Nutmeg | جھاپھل |
| Delphnium Denudatum Wall | Tiryak | جدوار |
| Erusa Satina | Rocket | جرجیر |
| Ipomea Purga Hayna | Jalap | جلاپہ |
| Gentiana Lutea Linn | Gentian | جنطیانہ |
| Cassia Absus Linn | Chaksu | چاکسو |
| Hydno Carpus Leari Folia "Dimsst" | Chaulmogra | چال موگرا |
| Swertiacharata Buehgha | Chirtta | چرائتہ |
| Cicer Ariehnium Linn | Gram | چنا |

| | | |
|---|---|---|
| Smilax Chins | China Root | چوب چینی |
| Permalia Perlata | Stone Flower | پھڑیلہ |
| Lrpidium Sativum Linn | Garden Cress | حب الرشاد |
| | Egyptiannut | حب الزم |
| Croton Tigliumm Linn | Croton Seeds | حب السلاطین |
| | Cherry Laurll | حب الغار |
| | Qil Qil Seeds | حب القلقل |
| Ipomoea Nil "Linn" | Phar Bitis Seeds | حب النیل |
| Trigoneua Folnumegracul | Fenugreek | حلبہ |
| Rumey Yesecariscus | Serrel | حماض |
| Tribulus Terristris Linn | Caltrop | خارخسک |
| Sisymbrio lori | Hedge Mustard | خاکسی |
| Malva Syluestirs Linn | Common Mallow | خبازی |
| Veratrum Album | Veratrum | خریق سفید |
| Helleborus Niger Linn | Black Helleborf | خریق سیاہ |
| Cucumis Melc Linn | Sweet Melon | خربوزہ |

| | | |
|---|---|---|
| Pencedanum Grand.C.B.Clark | Peucedan Fruit | دوقو |
| Datura "Spp" | Datura | دھتورہ |
| Cordiandrum Sativum Linn | Coriandar | دھنیا |
| Buteafrondosa Linn | Butea Tree | ڈھاک |
| Gardcnia Gummifcars Linn | Dikamali Gum | ڈیکامالی |
| Brassisa Nigra "Linn" Kocn | Black Mustard | رائی |
| Aikjanns Tincoria | Alkanet | رتن جوت |
| Sapindus Trifohatus Linn | Soap Nut | ریٹھا |
| Ocimum "spp" | Basil | ریحان |
| Aristolochia "spp" | Aristolochia | زراوند |
| Berperis Vulgaris D .C | Berberry | زرشک |
| Curcuma Zedoaria Rose | Zedoary | زرنباز |
| Crocus Sativus Linn | Saffron | زعفران |
| Zingiber Offcinale Rose oe | Ginger | زنجبیل |
| Hyssopus Officinalis Linn | Hyssop | زوفا |
| Ofealuropla Linn | Olive | زیتون |

| | | |
|---|---|---|
| Cuminum Cyminum Linn | Cumin | زیرہ سفید |
| Carum Cavri Linn | Caraway | زیرہ سیاہ |
| Areca Catechu Linn | Areca Nut | سپاری |
| Cordis Latifolia Roxb | Sebestan | سپستان |
| Aspassgus Recemosus Willd. | Asparagus | ستارو |
| Ruta Graveolans Linn | Rue | سداب |
| Tihrosia Purpurea Linn | Purple Tlphrosia | سرپھوکھ |
| Convulvulus Scammony Linn | Scammony | سقمونیا |
| Ferwaplrsicawilld | Sagapemum | سکبینج |
| Liquidamber Oriantalis Miller | Storax | سلارس |
| Rhus Coriaria Linn | Sumach | سماق |
| Cassia Angustifola | Senna | سناء |
| Vitex "spp" | Chaste Plant | سنبھالو |
| Valeriana Wallichii D.C | Wild Valerian | سنبل جبلی |
| VAlinasr Jatamansi Linn | VAlerian | سنبل الطیب |
| VAleriana Officinalis Linn | Nardos Root | سنبل ہندی |

| | | |
|---|---|---|
| Portutaca Oleiocea Linn | Purslane | خرفہ |
| Portuiaemquadri Fide Linn | Small Purslane | خرفہ خورد |
| Phocnin Daculifera Linn | Dates | خرما |
| Larendula Othcinahs Linn | Common Lavender | خزاما |
| Andropogon Murcatus Linn | Cuscus Grass | خس |
| Papaver Somnifuerm Linn | Poppy Plant | خشخاش |
| Althoea Officinalis Linn | Marsh Mallow | خطمی |
| Apinia Galangel Willd | Galangal | خولنجاں |
| Cucumis Sativa | Two Cucuber | خیارین |
| Cinnamomum Zeyanicum Blume | Chirna On | دارچینی |
| Piper longum Linn | Long Pepper | دارفلفل |
| Artimisia Maritima Linn | Santonica | درمنہ |
| Doronicum Hookarti Linn | Leoard,s Bane | درونج عقربی |
| Dracalna Ombet | Drogoxi,s Blood | دم الاخوین |
| Euphorbia Thymofolia Burm | Lactuca Herb | دودھی خورد |
| Euphorbia Hirta Linn | Lactuca Plant | دودھی کلاں |

| | | |
|---|---|---|
| Trapesipnosa Roxb | Water Chest Nut | سنگھاڑا |
| Colchicuni Autur nale | Colchicum | سورنجاں |
| Melendra Persica Linn | | سورنجاں شیریں |
| Foeniculum Vulare Mili | Fennel | سونف |
| Anethum Sor a Kutz | Dill | سویا |
| Fumeria "spp" | Fumitory | شاہترہ |
| Pustinaca Secacul Linn | Sekakul | شقاقل |
| Conium Meculatum | Hemlok | شوکران |
| Plumbago Zeylanicum | Lead Wort | شیطرج |
| Zataria Multi Flora Boiss | Satar | صعتر |
| Ptero Carpus Santalinus "Linn" | Red Sandal | صندل سرخ |
| Santalum Album | Sandal | صندل سفید |
| BAmbusa Arundinacea Retz | Bambu Manna | طباشیر |
| Anacyelus Pryicthrum Dc. | Pyrethrum | عاقرقرحا |
| Smilex Ornata | Sarsaparilla | عشبہ |
| Garcinia Cambogia Dess | Gamboga | عصارہ ریوند |

| | | |
|---|---|---|
| Zizyphus Vulgarislaw | Jujube | عناب |
| Vrginia Cdilla | Squill | عنصل |
| Aquittaria Agabocha | Eagle Wood | عود |
| Paeonia Officinalis | Paeoni Root | عودصلیب |
| Polyporus Officinalis | Agaric | غاریقون |
| Agrimonia Cupatoria Linn | Agrimony | غافث |
| Capsicum Annum Linn | Chilli | فلفل سرخ |
| Piper Nigrum Linn | Black Pepper | فلفل سیاہ |
| Corylus Avillaus Linn | Hazel Nut | فندق |
| Rubialcordi Folialinn | Madder | فوہ |
| Saussurea Lappa C.B Clark | Saussurea | قسط |
| Anacar Dum Occidentalis Linn | Cashew Nut | کاجو |
| Pistacia Intigerima Stew | Pistacia Galls | کاسنی |
| Cichoriam (spp) | Endive | کاکڑسنگی |
| Physalis Alkekengi Linn | Alkaenj | کاکنج |
| Cinnamomum Camphora(Linn) Nees Ebrn | Camphor | کافور |